روحانی وجسمانی امراض، نفسیاتی، ذہنی، کاروباری الغرض تمام الجھنوں اور پریشانیوں کا حل صرف خزینہ روحانیات

ماہنامہ

# خزینہ روحانیات لاہور

جلد نمبر 11 شمارہ نمبر 11 Rs.60 March '2021

## تسخیر مؤکل سورۂ اخلاص

## مختلف بیماریوں کا گھریلو اور سستا علاج

## لوحِ تکمیل حاجات

## دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے کی خاص دعا

## غیبی مخلوق کو دیکھنے کے اعمال

## بندشِ اولاد کا مجرب علاج

darulamal.org/magazines/ruhani khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

# سات سلام اور چہل کاف کے عامل بنیں

**تعارف** سات سلام اور چہل کاف کا عمل ”پیرانِ پیر غوثِ اعظم حضرت شاہ عبد القادر جیلانی رحمہ اللہ“ سے منقول ہے۔ یہ عمل سایہ اور جادو کا خاص توڑ ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے لئے صرف اجازت کی ضرورت ہے۔ اجازت نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے۔ اجازت حاصل کرنے کے بعد اس عمل کے ذریعے سے جنات، جادو ٹونہ اور نظرِ بد کا علاج کیا جاسکتا ہے۔ چہل کاف کے عامل اور اہلِ خانہ پر جادو اور سایہ اثر نہیں کرتا۔ اللہ تعالی کے فضل و کرم سے سب محفوظ رہتے ہیں بشرطیکہ وہ اجازت لیتے وقت پہلے سے جادو اور جنات کے مریض نہ ہوں۔

کل چھ درجوں کی زکوۃ دے سکتے ہیں۔ 5100 روپے میں پہلے دو درجوں کی زکوۃ نکلوائی جاتی ہے۔

چہل کاف وہ عمل ہے جو عاملین میں بہت مقبول ہے۔ دنیا کا شاید ہی کوئی جائز کام ایسا ہو، جو اس عمل سے ممکن نہ ہو۔ شرط یہ ہے کہ اس عمل کا ماہرانہ استعمال کرنا آتا ہو۔ اسلحہ تو بہت لوگوں کے پاس ہوتا ہے مگر اچھی طرح چلانا کسی کسی کو ہی آتا ہے۔ یہی روحانی اسلحہ کا بھی معاملہ ہوتا ہے۔ اگر اسلحہ کو صحیح استعمال نہ کرنا آتا ہو یا پھر بوقت ضرورت پاس نہ ہو، بیشک سامنے رکھا ہو، تو دشمن مار جائے گا۔ اس لئے دنیاوی اسلحہ کی طرح روحانی اسلحہ کو بھی ہر وقت لوڈ رکھنا چاہیے تاکہ بوقت ضرورت فوری استعمال کیا جاسکے۔

**اجازت لینے کے بعد کیا حاصل ہوگا** اس عمل کے لئے کسی چلہ کشی کی شرط نہیں ہے۔ اجازت لینے کے بعد آپ کو سات سلام اور چہل کاف کی ایک معمولی تعداد روزانہ (جب تک عمل رکھنا چاہیں) پڑھنی ہوتی ہے۔ اس کے پڑھنے سے آپ کی روزانہ حاضری لگتی رہے گی اور اس عمل کے پیچھے جنات آپ کی بوقت ضرورت مدد کریں گے۔ اس عمل کے پیچھے چونکہ جنات کی ایک بڑی تعداد ہے، اور وہ سب ہی جادو اور جنات کے علاج کرنے میں ماہر ہونے کے ساتھ دیگر دنیاوی کاموں میں بھی معاون ہوتے ہیں۔ اس لئے روزانہ پڑھتے رہنے سے وہ بھی مدد کو تیار رہتے ہیں۔

اس کی مثال ایسی ہے کہ جب پولیس کی ضرورت پڑتی ہے تو 15 پر کال کی جاتی ہے۔ کون آتا ہے؟ اس کا کوئی نہیں سوچتا، بس آنا چاہئے۔ اسی طرح جب اجازت یافتہ پڑھتا ہے تو اس کی کال بھی چہل کاف والوں کو جاتی ہے اور وہ آتے ہیں اور جس کام کے لئے پڑھا گیا ہوتا ہے، اس میں معاونت کرتے ہیں۔ اگر کسی کی نظر کھلی ہو تو اس کو جنات واضح نظر بھی آتے ہیں۔

**اجازت کون لے** روحانی معالجین، مشائخ اور پیر حضرات، ایسے مریض جو عرصہ سے جادو اور جنات کی پکڑ میں ہوں، جو لوگ اپنی اور اپنے گھر والوں کی جادو اور جنات سے حفاظت چاہتے ہوں، جادو اور جنات سے متاثرہ لوگوں کا علاج سیکھ کر علاج کرنے والے افراد، خود کو اور اپنے گھر والوں کو جادو اور جنات سے خود عمل کر کے نجات دلانے والے افراد۔

**اجازت کے لیے اہلیت** اس عمل کی اجازت ہر کوئی لے سکتا ہے۔ اجازت لینے والے کا فنِ عملیات سے پہلے سے واقف ہونا بھی ضروری نہیں۔ بالغ مرد اور عورت اجازت لے سکتے ہیں۔ **darulamal.org/ruhanidarsgah**

**اجازت لینے کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ھدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ھدیہ ادا کر کے اجازت لے سکتا ہے۔

**نقد ھدیہ مع اعمال کی کاپی 5100 روپے، علاوہ ڈاک خرچ**

رابطہ روحانی درسگاہ ناظم 0304-7772772 نائب ناظم 0305-7772772 فون 0333-7772775, 042-35410586

اسلامی، تصوف، روحانی عملیاتی، طبی نفسیاتی، معاشرتی مضامین کا حامل مقبول ترین میگزین

برصغیر پاک و ہند میں شائع ہونے والا واحد رسالہ جو ہر سال "دو خاص نمبر" شائع کرتا ہے

# ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور

جلد 11 رجب المرجب شعبان المعظم ۱۴۴۲ھ / مارچ 2021ء شمارہ 11





darulamal.org/magazines/ruhani
khazinaeruhaniyaat@gmail.com
khazinaeruhaniyat khazinaruhanyat

برائے ماہنامہ خزینہ روحانیات، سرکولیشن، اشتہارات اور دیگر تمام معاملات
0322-4773786, 042-35410586


**قیمت 60 روپے**

سالانہ ممبرشپ عام ڈاک 800 روپے، رجسٹرڈ ڈاک 1200 روپے

سالانہ ممبرشپ بذریعہ TCS: لاہور کے لیے 1300 روپے

لاہور کے قریبی اضلاع کیلئے: 1550 روپے / لاہور سے دور کے اضلاع کیلئے: 2100 روپے

نوٹ: ہر ماہ کی 27، 28، 29 تاریخ کو رسالہ Post کیا جاتا ہے۔

ممبرشپ بذریعہ Email/ Whatsapp: 700 روپے

نوٹ: ہر ماہ کی 30/31 تاریخ کو رسالہ Email/ Whatsapp کیا جائے گا

## رقم کی ادائیگی کے طریقے

1 رقم بھیجنے کے بعد منی آرڈر رسید/موبائل اکاؤنٹس کی ٹرانزیکشن ID یا سکرین شارٹ/ بینک ڈپازٹ سلپ 0302-8401977 پر واٹس ایپ کیجیے یا مکمل تفصیل ایس ایم ایس کیجیے یا کال کر کے لازمی مطلع فرمائیں۔ رقم جمع کروانے سے پہلے بل کی مکمل تفصیل کیلئے پہلے متعلقہ شعبے کے فون نمبر پر رابطہ کیجیے۔ جو بل بتایا جائے، اتنی ہی رقم جمع کروائی جائے۔

2 موبائل اکاؤنٹس سے رقم نکلوانے پر اضافی چارجز، کمپنی والے وصول کرتے ہیں۔ اس لئے موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کروانے کی صورت میں اضافی چارجز بل میں لگائے جائیں گے۔

1 **منی آرڈر:** بنام دارالعمل چشتیہ، 586 کامران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور کے پتے پر منی آرڈر کریں۔ فارم پر اپنا نام مکمل پتہ موبائل نمبر اور مطلوبہ رقم کی تفصیل لازمی تحریر کریں۔

2 **موبائل اکاؤنٹس:** درج ذیل موبائل اکاؤنٹس میں رقم جمع کرواسکتے ہیں۔

easypaisa بنام خالد مقبول۔ 03437772772

JazzCash بنام مکتبۃ العارف۔ 1 جازکیش ایپ سے QR کوڈ سکین کریں۔ QR کوڈ وٹس ایپ کے ذریعے طلب فرمائیں۔ QR کوڈ کو اپنے پاس محفوظ رکھیں۔

2 #0*786* ملائیں اور Till Id_ 0016 5958 درج کریں۔

Omni بنام خالد مقبول۔ 03437772772 Upaisa بنام خالد مقبول۔ 33343082867

3 **بینک اکاؤنٹس:** درج ذیل دونوں اکاؤنٹس میزان بینک کے ہیں۔

1 **برائے ماہنامہ خزینۂ روحانیات:**

بنام Khazina-e-Ruhaniyaat برانچ کوڈ (0288) اکاؤنٹ نمبر 0102830736

2 **برائے دیگر تمام شعبہ جات:**

بنام Darol-Amal برانچ کوڈ (0212) اکاؤنٹ نمبر 0102913466

مزید تفصیلات کے لیے لنک وزٹ کیجیے: darulamal.org/payment

مشیر قانونی: چوہدری فیصل منظور (ایڈوکیٹ ہائی کورٹ)

**ادارہ کا کسی مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں**

**بروز جمعۃ المبارک ادارہ بند رہے گا**


دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
darulamal.org
info@darulamal.org
darulamalchisht darulamalchishtia
موبائل: 0343-7772772 0322-7772772
موبائل: 0312-7772772, 0320-7772772 (ufone)
پتہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور۔ فون 042-35410586


خالد مقبول پبلشر نے مساوات محمدی پرنٹرز (لاہور) سے چھپوا کر دارالعمل چشتیہ 586 کامران بلاک، علامہ اقبال ٹاؤن، لاہور سے شائع کیا

# فہرست مضامین

مارچ 2021ء

رجب المرجب ۱۴۴۲ھ
شعبان المعظم ۱۴۴۲ھ

# حمد باری تعالیٰ

ہر خطا پہ شرم سار ہوں میں
اے خدایا گنہگار ہوں میں
جان کر بھول کر جو کیا ہے
ہے پتہ مجھ کو اس کی سزا ہے
تیری چوکھٹ پہ سر نہ جھکایا
بس زمانے کو اپنا بنایا
تیری رحمت ہی تو آسرا ہے
تجھ سے کہنے کو کچھ نہ بچا ہے
میرے سجدوں پہ ایسی نظر کر
میں اندھیروں میں ہوں تو سحر کر
ان دعاؤں میں ایسا اثر دے
رب کعبہ مجھے معاف کر دے
نیکیوں سے مجھے جوڑ دے تو
پھر مرا رخ ادھر موڑ دے تو
ایسا رستہ مجھے تو دکھا
ہر خطا پہ شرم سار ہوں میں
اے خدایا گنہگار ہوں میں
ماؤں سے بڑھ کے ہے پیار تیرا
اور تیرے سوا کون میرا
گر نہ جاؤں مجھے تو اٹھا
ہر خطا پہ شرم سار ہوں میں
اے خدایا گنہگار ہوں میں
میرے آنسو سوالی ہیں تیرے
گر رہے ہیں یہ دامن پہ میرے
اب تو سن لے میری اے خدا
ہر خطا پہ شرم سار ہوں میں
اے خدایا گنہگار ہوں میں

# یادِ مدینہ

الٰہی دِکھا دے بہارِ مدینہ
کہ دِل ہے بہت بے قرارِ مدینہ
یہ دِل ہو اور انوار کی بارشیں ہوں
یہ آنکھیں ہوں اور جلوہ زارِ مدینہ
ہوائے مدینہ ہو بالوں کا شانہ
ہو آنکھوں کا سُرمہ غبارِ مدینہ
کبھی گرد کعبہ کے ہوں میں تصدق
کبھی جا کے ہوں میں نثارِ مدینہ
کبھی لطف مکہ کا حاصل کروں میں
کبھی جا کے لوٹوں بہارِ مدینہ
رہے میرا مسکن حوالیٔ کعبہ
بنے میرا مدفن دِیارِ مدینہ
پہنچ کر نہ ہو لوٹنا پھر وہاں سے
وہیں رہ کے ہوں جاں سپارِ مدینہ
بصد عیش سوؤں میں تا صبحِ محشر
جو ہو میرا مرقد کنارِ مدینہ
میں جاؤں وہاں نیک اعمال لے کر
کہ یارب نہ ہوں شرمسارِ مدینہ
الٰہی بصد شوق مجذوب پہنچے
یہ ناکام ہو کام گارِ مدینہ

(خواجہ عزیزالحسن مجذوبؒ)

**اہم اعلان** جن ممبران کی ماہنامہ خزینہ روحانیات کی ممبرشپ اپریل 2021 میں ختم ہو رہی ہے ان سے گذارش کی جاتی ہے کہ اپنی سالانہ ممبرشپ کی تجدید جلد از جلد کروائیں۔ تاکہ انہیں بلا تعطل ماہنامہ ارسال کیا جاتا رہے۔ تفصیلات کیلئے رابطہ کیجیے یا صفحہ نمبر 2 ملاحظہ کریں۔
فون: 0322-4773786

# اداریہ

مولانا علی آفاق

قارئین خزینہ روحانیات ! السلام علیکم !

آج ہم روحانی علاج اور روحانی علوم کے حوالے سے ایک ایسے اہم اور خاص الخاص موضوع پر روشنی ڈالیں گے جس سے عموماً مریض تو مریض روحانی معالج اور روحانی عامل بھی نا صرف عدم توجہ کا شکار ہوتے ہیں بلکہ اس طرف جو معالج توجہ دلائے یا مریض اس کی طرف جانا چاہے تو عامل ناراض ہو کر کہتا ہے کہ ہم ''ہم بیٹھے ہوئے ہیں۔ جب مسئلہ ہو ہمارے پاس چلے آنا'' جبکہ یہ رویہ انتہائی غلط اور غیر مستحکم اور ناپائیدار ہے۔ لہٰذا میرے خیال میں یہ چند باتیں انتہائی اہم ہیں۔ اگر ہم سب بطور معالج یا مریض ان باتوں کا خیال رکھیں تو پھر کوئی دشمن، کوئی جادوگر، کوئی ظالم، حاسد، کوئی بدمعاش، عزیز رشتہ دار آستین کا سانپ آپ کو پریشان نہ کر سکے گا اور جوائنٹ فیملی میں پیش آنے والے مسائل میں ہم خود مختار، محفوظ اور مضبوط ہو کر دشمن کے خلاف سیسہ پلائی دیوار بن کر مقابلہ کر کے بغیر ہاتھ لگائے، اٹھائے اور مار پیٹ، تھانہ کچہری کے دشمن کو مایوسی، ناامیدی اور بربادی، تباہی کے دہانے پر پہنچانے میں کامیاب ہو جائیں گے۔

۱۔ ایک بات جو سب سے اہم ہے وہ ہے استخارہ، حساب، تشخیص۔ ان تینوں الفاظ کا ترجمہ ایک ہی ہے وہ ہے اپنے روحانی مسائل کی جانچ پڑتال اور شناخت خود کرنا سیکھنا۔ اگر آپ نے خود یہ فن، ہنر اور طریقہ سیکھ لیا تو سمجھ لیں کہ آپ کو دنیا میں کوئی بھی بندہ، فرد، معالج، عامل بے وقوف بنا کر نفسیاتی طریقہ ہائے خوف سے ڈرا دھمکا کر روپیہ، پیسہ اینٹھنے کے قابل نہیں رہے گا۔ کوئی کچھ بھی کہے آپ اپنے رات کے پہنے ہوئے کپڑوں سے اپنی، بچوں اور والدین، بہن بھائیوں اور گھر، مکان، دفتر، زرعی زمین، فارم ہاؤس، فیکٹری کی تشخیص کر سکیں گے۔ معاشی مشکلات روحانی ہیں یا پھر مندا ہے، روپیہ پیسہ ڈوب رہا ہے۔ نقصان ہو رہا ہے، قرضوں کی زیادتی ہے۔ بچے اور بیوی نافرمان ہیں۔ بیمار ہیں، کام خراب اور بگڑ رہے ہیں، سب کی جانچ پڑتال آپ کے ہاتھ میں ہوگی۔ یہ سب کچھ ہم ادارہ دار العمل چشتیہ کے روحانی درسگاہ کے شعبے میں سکھا رہے ہیں۔

آیئے سیکھیے اور کامیاب بن جائیں۔

۲۔ دوسری اہم چیز جو آپ کو بطور معالج اور بطور مریض سیکھنی چاہیے وہ ہے علاج اور طریقہ علاج اور اس کی باریکیوں کو سمجھنا اور سیکھنا تا کہ اگر ہم روحانی تشخیص، استخارہ اور حساب میں مریض ثابت ہوں یا ہمارا مریض روحانی امراض کا شکار ہو تو اس کا درست سمت میں علاج کیا جا سکے۔

علاج دم کے پلانے کا کیا جائے یا چراغ جلا کر اثرات یا مخلوقات کو جلایا جائے یا بھگایا جائے۔ اگر بندش اولاد، بندش کاروبار، بندش ملازمت ہے۔ طلاق تک کی نوبت آ چکی ہے۔ بیوی کو شوہر نے نکال دیا ہے، شوہر ناراض ہو کر بات کرنا چھوڑ گیا ہے، خرچہ نہیں دیتا وغیرہ سمیت ہر طرح کی بندش، رکاوٹ، جادو، سفلی عمل کی کاٹ ادارے سے سکھائی جاتی ہے۔

آپ ادارے سے رابطہ کر کے گھر بیٹھے یہ سب کچھ اور مریضوں کا علاج اور اس کی باریکی بآسانی سیکھ سکتے ہیں۔

۳۔ تیسری اہم بات جو سب سے اہم ہے کہ تشخیص، حساب اور استخارہ کے بغیر علاج ادھورا ہے۔ ناکافی ہے۔ مریض اور معالج کو مایوسی سے ہمکنار کرنے کے لئے کافی ہے کیونکہ لاتعداد اور بے شمار مریضوں کی یہ شکایت ہوتی ہے کہ ہم بار بار مسائل کا شکار ہوتے ہیں۔ یا پھر کوئی معالج آج تک ہمیں شفاء کے حوالے سے مطمئن نہیں کر پایا۔

لہٰذا یہ تین باتیں ❶ تشخیص۔ ❷ علاج۔ ❸ حصار و حفاظت۔ سکیورٹی سمیت دفاع کو حاصل کریں۔ ورنہ سب چیزیں، سب باتیں بے کار ہیں۔ الحمدللہ ادارہ یہ سب کچھ سکھا رہا ہے۔

# درسِ قرآن

حضرت مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر مدظلہ

(ناظم روحانی درس گاہ، نائب ناظم روحانی علاج گاہ، معاون مدیر خزینہ روحانیات)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطن الرجیم بسم اللہ الرحمن الرحیم

قَالَ اٰمَنْتُمْ لَهٗ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ؕ اِنَّهٗ لَكَبِیْرُكُمُ الَّذِیْ عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۚ فَلَاُقَطِّعَنَّ اَیْدِیَكُمْ وَ اَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ وَّلَاُوصَلِّبَنَّكُمْ فِیْ جُذُوْعِ النَّخْلِ ۫ وَلَتَعْلَمُنَّ اَیُّنَاۤ اَشَدُّ عَذَابًا وَّاَبْقٰى ﴿۷۱﴾ قَالُوْا لَنْ نُّؤْثِرَكَ عَلٰى مَا جَآءَنَا مِنَ الْبَیِّنٰتِ وَالَّذِیْ فَطَرَنَا فَاقْضِ مَاۤ اَنْتَ قَاضٍ ؕ اِنَّمَا تَقْضِیْ هٰذِهِ الْحَیٰوةَ الدُّنْیَا ﴿۷۲﴾ اِنَّاۤ اٰمَنَّا بِرَبِّنَا لِیَغْفِرَ لَنَا خَطٰیٰنَا وَمَاۤ اَكْرَهْتَنَا عَلَیْهِ مِنَ السِّحْرِ ؕ وَاللّٰهُ خَیْرٌ وَّاَبْقٰى ﴿۷۳﴾ اِنَّهٗ مَنْ یَّاْتِ رَبَّهٗ مُجْرِمًا فَاِنَّ لَهٗ جَهَنَّمَ ؕ لَا یَمُوْتُ فِیْهَا وَلَا یَحْیٰى ﴿۷۴﴾ وَمَنْ یَّاْتِهٖ مُؤْمِنًا قَدْ عَمِلَ الصّٰلِحٰتِ فَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الدَّرَجٰتُ الْعُلٰى ﴿۷۵﴾

(سورۂ طٰہٰ آیت نمبر ۷۱ تا ۷۵)

صدق اللہ العظیم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ!

محترم قارئین خزینہ روحانیات! گزشتہ درس قرآن میں حضرت موسیٰ علیہ السلام کو ملنے والے ۹ معجزات اور ان کے ہاتھوں فرعون اور قوم فرعون کو دکھائی جانے والی ۹ نشانیوں کی مختصر تفصیل، قوم فرعون کا بار بار معافی مانگنا، عذاب ہٹانے کی حضرت موسیٰ علیہ السلام سے درخوست کرنا، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا اللہ پاک سے وہ عذاب ہٹانے کا عرض کرنا، اللہ پاک کی رحیم وکریم ذات کا وہ عذاب ہٹالینا، ان کا اپنے توبہ اور ایمان لانے سے وعدے سے مکر جانا اور اللہ پاک کی اس نشانی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اس معجزے کو ان کا جادو اور سحر کہ دینا اور اپنی ہٹ دھرمی پر قائم رہنا، ۹ نشانیوں کا ظاہر ہونا، ان کا ۹ بار معافی مانگنا اور ۹ بار ایمان لانے کا وعدہ کرنا، اللہ پاک کا ۹ بار رحم وکرم ہونا اور ان سے عذاب اور سختی کا ہٹالینا، جادوگروں کا آنا، فرعون کا ان کو اور اپنے حواریوں کو حضرت موسیٰ علیہ السلام کے خلاف مشتعل کرنا، جادوگروں کو انعام کا لالچ دینا، حضرت موسیٰ علیہ السلام کا خطاب فرمانا، ان سب کو خوف خدا دلانا، جادوگروں کا پست ہمت ہوجانا، فرعون کی کابینہ کا مقابلے کے بارے آپس میں اختلاف ہو جانا، فرعون کو شکست نظر آنا، خاص کابینہ سے خاص میٹنگ کرنا، ان کو جوش وجذبہ دلانا، ذلت ورسوائی سے ڈرانا، بجھے دلوں کے ساتھ ان کا فرعون کا ساتھ دینا، فرعون کا دوبارہ جادوگروں اور حواریوں کو ولولہ اور جوش دلانا، ہزاروں جادوگروں کا مقابلہ کیلئے میدان میں اترنا، مقابلہ شروع ہوجانا، ان کی کثرت اور شیطانی کرتبوں سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا خوف محسوس کرنا، اللہ پاک کی طرف سے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر وحی کا آنا، اللہ پاک کا ان کو حوصلہ دلانا، خوف دل سے نکالنے کا کہنا، جادوگروں کی کثرت، جادوگروں کے دعوے، جادوگروں کی شوخیوں، جادوگروں کی اونچی گردنوں، جادوگروں کی جھوٹی عزتوں، جادوگروں کے جھوٹے دبدبے کو خاک میں ملانے، ان کو خاک چٹوانے، حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قدموں میں جھکانے، حضرت موسیٰ علیہ السلام کو انک انت الاعلیٰ کہہ کر حوصلہ، تسلی دینا، اللہ پاک کا حضرت موسیٰ علیہ السلام کا غالب آجانا، تمام جادوگروں کو شکست فاش ہوجانا، جادوگروں اور تماشائیوں کی اکثریت کا حضرت موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لے آنا، سب کا بارگاہ الٰہی میں سربسجود ہوجانا فرعون، قوم فرعون کا ذلیل ورسوا ہوجانا بیان کیا گیا تھا۔ آج کی پیش کردہ آیات مبارکہ کا ترجمہ اور تفسیر یہ ہے کہ اے جادوگرو! کیا تم میری اجازت کے بغیر ہی موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لے آئے ہو؟ تم سب ایک ہو یعنی تم سب موسیٰ علیہ السلام کے شاگرد ہو۔ انہی نے تم سب کو جادو سکھایا ہے۔ تم سب استاد شاگرد ایک ہی ہو۔ میں تمہیں اس سنگین جرم کی سخت سزا دوں گا۔ تمہارے ہاتھ پاؤں الٹے سیدھے کاٹوں گا اور تمہیں کھجور کے تنوں کے ساتھ سولی لٹکاؤں گا۔ تم میرے تنخواہ دار ہوکر، میرے محکوم ہوکر موسیٰ علیہ السلام کی طرف داری کررہے ہو۔ جادوگر حق کو پہچان چکے تھے اور وہ اب دوبارہ فرعون کے جال میں پھنسنے کے لیے ہرگز تیار نہ تھے۔ (بقیہ ص 44)

# حضرت سیدنا امام علی رضا علیہ السلام

مولانا سلیم اللہ ظفر (معاون مدیر خزینہ روحانیات)

حضرت سیدنا امام علی رضا علیہ السلام حضرت سیدنا امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کے صاحبزادے تھے۔ والد محترم کی کنیت کی طرح آپ کی کنیت بھی ابوالحسن ہی تھی۔ آپ کی عمدہ عادات وصفات کی وجہ سے آپ علیہ السلام کو مختلف القابات سے پکارا اور یاد کیا جاتا تھا۔ جیسے "صابر"، "زکی"، "ولی"، تاہم آپ علیہ السلام کا سب سے مشہور لقب "رضا" ہی تھا۔ اس مشہور لقب کی اہل علم نے بہت ساری وجوہات لکھی ہیں، ان میں 3 یہ ہیں۔ (۱) آپ علیہ السلام اللہ پاک، جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کے تمام احکامات پر اپنے ظاہر وباطن سے راضی تھے۔ (۲) اللہ پاک بھی آپ علیہ السلام سے راضی تھا اور سب لوگ بھی آپ علیہ السلام سے راضی تھے۔ (۳) موافق ومخالف حالات میں اور واقعات میں اللہ سے بھی راضی اور مخالفت کرنے والوں، دشمنوں سے بھی بالکل راضی اور خوش رہتے تھے۔ آپ علیہ السلام 11 ربیع الثانی ۱۵۳ھ کو مدینہ پاک میں پیدا ہوئے۔ آپ علیہ السلام کے 5 صاحبزادے اور ایک صاحبزادی تھی۔ جن کے اسماء گرامی (۱) سیدنا محمدؒ۔ (۲) سیدنا حسینؒ۔ (۳) سیدنا جعفرؒ۔ (۴) سیدنا ابراہیمؒ۔ (۵) سیدنا حسنؒ۔ (۶) سیدنا عائشہؒ ہیں۔ سیدنا امام علی رضا علیہ السلام عالی نسب ہونے کے ساتھ ساتھ بلند پایہ عالم، صاحب فضل وکمال اور اپنے وقت کے بڑے امام تھے۔ آپ علیہ السلام اپنے دور میں مسجد نبوی شریف میں بطور مفتی صاحب مسائل بتلایا کرتے تھے۔ آپ علیہ السلام نے دین متین کی بھرپور اشاعت فرمائی۔ آپ علیہ السلام نے تفسیر، حدیث، فقہ وغیرہ کا علم اپنے والد ماجد حضرت سیدنا امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے حاصل کیا۔ اپنے والد صاحب علیہ السلام کے علاوہ دیگر مشائخ سے بھی فیض حاصل کیا۔ حضرت سیدنا امام علی رضا علیہ السلام نے اپنے چچا جان حضرت سیدنا امام جعفر صادق علیہ السلام کے صاحبزادوں حضرت سیدنا اسماعیلؒ، حضرت سیدنا عبداللہؒ، حضرت سیدنا اسحاقؒ اور حضرت سیدنا علی علیہ السلام سے بھی علمی فیض حاصل کیا تھا۔ حضرت سیدنا امام علی رضا علیہ السلام کی اس دور کے محدثین بھی بہت عزت اور اکرام فرمایا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ جب آپ علیہ السلام نیشاپور تشریف لے گئے تو وہاں آپ کو بڑے بڑے علماء کرام اور مشائخ نے نہایت عاجزی سے یہ درخواست پیش فرمائی۔ کہ اے امام اہلبیت! ہمیں اپنے رخ انور کی بھرپور زیارت کا موقعہ عنایت فرمائیے۔ اس لیے کہ آپ علیہ السلام ہر وقت چادر سے اپنا چہرہ انور ڈھانپے رکھتے تھے۔ ان کی بھرپور درخواست واصرار پر جب آپ علیہ السلام نے اپنے چہرہ انور سے چادر مبارک ہٹائی تو تمام مجمع نے آپ کی زیارت سے اپنی آنکھوں کو سیراب کیا۔ عقیدت ومحبت کی یہ کیفیت تھی کہ لوگوں کی آہیں نہ رکتی تھیں۔ آٹھویں پشت میں حُسنِ نبوی کی جھلک کا یہ اثر تھا۔ قارئین تصور کیجئے کہ خود حُسنِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا کیا حال ہوگا۔ علماء مشائخ نے لوگوں سے چپ ہونے اور خاموش ہونے کا عرض کیا۔ مشائخ اور علماء نے درخواست پیش کی کہ آپ علیہ السلام ہمیں اپنے نانا جان سرکار دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کوئی حدیث مبارکہ سنائیں۔ تاکہ ہماری بھی ایک نسبت قائم ہوجائے۔ تو آپ علیہ السلام نے ان کی اس خواہش کو ان الفاظ مبارک میں پورا فرمایا۔ حدثنی ابی موسیٰ الکاظم عن ابیہ جعفر الصادق عن ابیہ محمد الباقر عن ابیہ زین العابدین عن ابیہ الحسین عن ابیہ علی بن ابی طالب رضی اللہ عنھم قال حدثنی حبیبی وقرۃ عینی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قال حدثنی جبریل قال سمعت رب العزۃ یقول لا الہ الا اللہ حصنی فمن قالھا دخل حصنی ومن دخل حصنی امن من عذابی۔ حضرت سیدنا امام علی رضا علیہ السلام نے فرمایا مجھے حدیث بیان کی میرے والد محترم موسیٰ کاظم علیہ السلام نے ان کو بیان کی ان کے والد محترم جعفر صادق علیہ السلام نے ان کو بیان کی ان کے والد محترم محمد باقر علیہ السلام نے ان کو بیان کی ان کے والد محترم زین العابدین علیہ السلام نے ان کو بیان کی ان کے والد محترم حضرت حسین علیہ السلام نے ان کو بیان کی ان کے والد محترم حضرت علی بن ابی طالبؓ نے حضرت علی علیہ السلام فرماتے ہیں کہ مجھے میرے حبیب اور میری آنکھوں کی ٹھنڈک جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ مجھے جبریل علیہ السلام نے بیان کیا کہ میں نے اللہ رب العزت کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ لا الہ الا اللہ میرا قلعہ ہے جس نے یہ کلمہ پڑھا وہ میرے قلعے میں داخل ہوگیا اور جو میرے قلعے میں داخل ہوگیا وہ میرے عذاب سے بچ گیا۔ یہ حدیث جب حضرت نے بیان فرمائی تو (بقیہ ص 25)

# حقیقی خوشی

ایک ٹیلی فونک انٹرویو میں ریڈیو اناؤنسر نے اپنے مہمان سے جو ایک کروڑ پتی شخص تھا، پوچھا: زندگی میں سب سے زیادہ خوشی آپ کو کس چیز میں محسوس ہوئی؟

وہ کروڑ پتی شخص بولا: میں زندگی میں خوشیوں کے چار مراحل سے گزرا ہوں اور آخر میں مجھے حقیقی خوشی کا مطلب سمجھ میں آیا۔

سب سے پہلا مرحلہ تھا مال اور اسباب جمع کرنے کا۔ لیکن اس مرحلے میں مجھے وہ خوشی نہیں ملی جو مجھے مطلوب تھی۔

پھر دوسرا مرحلہ آیا قیمتی سامان اور اشیاء جمع کرنے کا۔ لیکن مجھے محسوس ہوا کہ اس چیز کا اثر بھی وقتی ہے اور قیمتی چیزوں کی چمک بھی زیادہ دیر تک برقرار نہیں رہتی۔

پھر تیسرا مرحلہ آیا بڑے بڑے پروجیکٹ حاصل کرنے کا۔ جیسے فٹ بال ٹیم خریدنا، کسی ٹورسٹ ریزارٹ وغیرہ کو خریدنا۔ لیکن یہاں بھی مجھے وہ خوشی نہیں ملی جس کا میں تصور کرتا تھا۔

چوتھی مرتبہ ایسا ہوا کہ میرے ایک دوست نے مجھ سے کہا کہ میں کچھ معذور بچوں کے لیے وہیل چیرس خریدنے میں حصہ لوں۔

اب اس واقعے کی ذرا تفصیل سنیں:

دوست کی بات پر میں نے فوراً وہیل چیرس خرید کر دے دیں۔ لیکن دوست کا اصرار تھا کہ میں اس کے ساتھ جا کر اپنے ہاتھ سے وہ وہیل چیرس ان بچوں کے حوالے کروں۔ میں تیار ہو گیا اور اس کے ساتھ گیا۔ وہاں میں نے ان بچوں کو اپنے ہاتھوں سے وہ کرسیاں دیں۔ میں نے ان بچوں کے چہروں پر خوشی کی عجیب چمک دیکھی۔ میں نے دیکھا کہ وہ سب کرسیوں پر بیٹھے ادھر ادھر گھوم رہے ہیں اور جی بھر کے مزہ کر رہے ہیں۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ وہ کسی پکنک اسپاٹ پر آئے ہوئے ہیں۔

لیکن مجھے حقیقی خوشی کا احساس تب ہوا جب میں وہاں سے جانے لگا اور ان بچوں میں سے ایک نے میرے پیر پکڑ لیے۔ میں نے نرمی کے ساتھ اپنے پیر چھڑانے کی کوشش کی لیکن وہ بچہ میرے چہرے کی طرف بغور دیکھتا ہوا میرے پیروں کو مضبوطی سے پکڑے رہا۔

میں نے جھک کر اس بچے سے پوچھا: ''کیا آپ کو کچھ اور چاہیے؟''

اس بچے نے جو جواب مجھے دیا اس نے نہ صرف مجھے حقیقی خوشی سے روشناس کرایا بلکہ میری زندگی کو پوری طرح بدل کر رکھ دیا۔

اس بچے نے کہا: ''میں آپ کے چہرے کے نقوش اپنے ذہن میں بٹھانا چاہتا ہوں تاکہ جب جنت میں آپ سے ملوں تو آپ کو پہچان سکوں اور ایک بار اپنے رب کے سامنے بھی آپ کا شکریہ ادا کر سکوں۔''

* صدقہ کرنے سے انسان کی زندگی میں عجیب وغریب تبدیلیاں آتی ہیں۔

(عربی پوسٹ کا اردو ترجمہ)

# امراض روحانی کی شناخت کی ننانوے (۹۹) علامات

ترتیب: سید عابد حسین زیدی

## پینسل سے نشان زد کیجئے

پچھلے شمارے میں 69 علامات ذکر کی گئی تھیں۔ مزید ملاحظہ فرمائیں:

۷۰ گناہوں سے سچی توبہ کرنے کا کبھی کوئی جامعہ پروگرام نہیں بنایا۔

۷۱ مال کمانے کے ذرائع میں کبھی حلال وحرام کی فکر نہیں کی۔

۷۲ نماز واجب خصوصاً نماز فجر اکثر قضا ہوجاتی ہے۔

۷۳ حج واجب ہونے کے باوجود ادائیگی میں تاخیر کرتے ہیں۔

۷۴ خلاف مزاج بات ہوجانے پر ماں باپ اور بڑوں سے بھی سختی سے بات کرجاتے ہیں۔

۷۵ مرد ہونے کی صورت میں ڈاڑھی مونڈنا بہتر محسوس ہوتا ہے۔

۷۶ وعدہ خلافی کرنے پر بھی طبیعت پر کوئی بوجھ محسوس نہیں ہوتا۔

۷۷ اپنے امراض روحانی کی شناخت، اصلاح اور علاج کیلئے وقت نہیں نکالا۔

۷۸ ہر وقت دنیاوی آسائشوں (Luxuries) کی طلب میں مصروف عمل رہتے ہیں۔

۷۹ جب غصہ آتا ہے تو زبان پر کنٹرول کرنا بہت مشکل ہوجاتا ہے۔

۸۰ عورت ہونے کی صورت میں بن ٹھن کر زیب وزینت کے ساتھ بے پردہ گھر سے نکلنا اچھا لگتا ہے۔

۸۱ ہر وقت اپنے ذاتی فائدے کی فکر رہتی ہے چاہے دوسروں کا نقصان ہی کیوں نہ ہوجائے۔

۸۲ کسی مومن یا مومنہ کی طرف سے تکلیف پہنچ جائے تو بد دعا دینے سے بھی نہیں چوکتے۔

۸۳ زیادہ غصہ آجائے تو گالیاں دینا یا نازیبا کلمات کہنے سے بھی گریز نہیں کرتے۔

۸۴ اپنی عبادات واعمال کو شریعت کے مطابق بنانے میں باریک بینی سے کام نہیں لیتے۔

۸۵ موت، برزخ، صراط، میزان، جنت وجہنم اور آخرت کے متعلق معلومات بڑھانے کا زیادہ شوق نہیں۔

۸۶ اپنے نظریات، عقائد اور معلومات کے سامنے دوسروں کی رائے کو کوئی اہمیت نہیں دیتے اور ان کی لاعلمی اور جہالت کا رونا روتے رہتے ہیں۔

۸۷ عام طور پر کسی کی کوئی چیز لے کر یا قرضے لے کر ادائیگی بھول جاتے ہیں یا ٹال مٹول سے کام لیتے ہیں۔

۸۸ عام زندگی میں پیش آنے والے شرعی مسائل کے لئے اپنے مرجع کا فتویٰ معلوم کرنے کی بجائے اپنی سنی سنائی معلومات پر زیادہ بھروسہ کرتے ہیں۔

۸۹ خود کو اور اپنے گھر والوں کو ٹی وی، ڈش، کیبل یا انٹرنیٹ کے مضر اثرات سے بچانے کے لئے کبھی سنجیدگی سے غور یا عملی اقدام نہیں کیا۔

۹۰ امانتاً رکھوائی ہوئی چیزوں کے استعمال میں زیادہ احتیاط سے کام نہیں لیا۔

۹۱ خدا کی ناراضگی سے زیادہ لوگوں کی ناراضگی کی فکر رہتی ہے۔

۹۲ جسمانی بیماریوں کے علاج پر جتنی توجہ دیتے ہیں اس کے مقابلے میں اخروی ہلاکت کے امراض کے علاج پر ایک فیصد بھی توجہ نہیں دیتے۔

۹۳ امام زمانہ کے ظہور کی راہ ہموار کرنے یا ان کی فوج کا سپاہی بننے کے لئے زبانی جمع خرچ کے علاوہ اور کوئی کام نہیں کیا۔

۹۴ اپنے پچھلے گناہ وغفلت کو دیکھتے ہوئے ان امراض روحانی سے مایوسی ہوگئی ہے۔

۹۵ مختلف دنیاوی یا دینی کاموں کی انجام دہی کے وقت یہ زیادہ دماغ میں رہتا ہے کہ لوگ اس کے بارے میں کیا سوچیں گے۔

۹۶ سب کے سامنے کسی مومن یا مومنہ کو اس کی غلطی پر ٹوک دیتے ہیں۔

۹۷ مومنین ومومنات سے عام طور پر بدگمان رہتے ہیں۔

۹۸ اپنی ذات کی اصلاح سے زیادہ دوسروں کی اصلاح کی فکر میں رہتے ہیں۔

۹۹ ایسی تقریبات میں شرکت ہوہی جاتی ہے جہاں اسلامی اقدار کا لحاظ نہ رکھا گیا ہو۔

# اسمائے حسنیٰ سے معاشی اور ضروریات زندگی کے مسائل کا حل

عزیر احمد مفتاحی قاسمی

### مقصود حاصل ہونے کے لئے

المقسط (انصاف کرنے والا)

**خاصیت:** سات سو بار پڑھے تو مقصود حاصل ہو۔

### کسی کا محتاج نہ رہنے کے لئے

المنعم (انعام دینے والا)

**خاصیت:** اس کی کثرت سے کسی کا محتاج نہ رہے۔

### بھوک اور پیاس کو دور کرنے کے لئے

الصمد (بے نیاز)

**خاصیت:** رات کے آخری حصے میں ایک سو پچیس (۱۲۵) بار پڑھے، تو صدق وصدیقیت کے آثار ظاہر ہوں اور جب تک اس کا ورد کرتا رہے، بھوک کا اثر نہ ہو۔

### بھوکا نہ رہنے کے لئے

الصمد (بے نیاز)

**خاصیت:** کثرت سے پڑھے تو بھوکا نہ رہے۔

### مراد کو پہونچنے کے لئے

المتکبر (سب سے بڑا)

**خاصیت:** ہر کام کے شروع میں کثرت سے پڑھے تو مراد کو پہونچے۔

### کشتی میں آفت نہ پہونچنے کے لئے

النافع (فائدہ پہنچانے والا)

**خاصیت:** جو کشتی میں سوار ہو اور روزانہ النافع پڑھتا رہے، کوئی آفت اس کو نہ پہونچے۔

### کھیتی کو آفت سے محفوظ رکھنے کے لئے

الحلیم (بردبار)

**خاصیت:** اس نام کو کاغذ پر لکھ کر دھوئے اور اس کا پانی کھیتی پر چھڑکے تو اللہ تعالی اس کی کھیتی کو آفت سے محفوظ رکھے۔

### بلاؤں سے مامون رہنے کے لئے

المجیب (جواب دینے والا دعا قبول کرنے والا)

**خاصیت:** اس کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تو بلاؤں سے امن میں رہے۔

### قناعت اور برکت کے حصول کے لئے

الواسع (فراخی والا)

**خاصیت:** کثرت سے پڑھنے پر اللہ تعالی قناعت اور برکت عطا کرتے ہیں۔

### اسباب کے گم اور ضائع ہو جانے کے وقت

الحق (خدائی کے قابل)

**خاصیت:** اسباب کے گم یا ضائع ہونے کے وقت کاغذ کے چاروں کونوں پر اس نام کو لکھے اور آدھی رات کے وقت اس کو اپنی ہتھیلی پر رکھ کر آسمان کی طرف دیکھ کر اس نام کے وسیلے سے دعا کرے تو وہ چیز یا اس سے بہتر چیز مل جائے گی۔

### دشواریاں آسان ہونے کے لئے

المتعالی (بہت بلند)

**خاصیت:** جو اس کی کثرت کرے اس کی دشواریاں آسان ہو۔

### توانگری کے لئے

مالك الملك (دونوں جہاں کا بادشاہ) ذوالجلال والاکرام (بزرگی اور بخشش والا)

**خاصیت:** ان دونوں ناموں میں کسی ایک کو ہمیشہ پڑھتا رہے تو انگر ہو جائے اور کوئی ضرورت اور پریشانی لوگوں سے نہ رہے۔

# نظر بد سے نجات کے روحانی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## سخت نظرِ بد کا علاج

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝ (القلم: ۵۱-۵۲)

چاہے کتنی ہی سخت نظر لگی ہو، ان آیات کو گیارہ (۱۱) مرتبہ پڑھ کر مریض پر دم کریں۔ ان شاء اللہ، شفاء ہوگی۔

## بچوں کی نظرِ بد کا علاج

وَرَبُّكَ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ وَيَخْتَارُ ؕ مَا كَانَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ۝ وَرَبُّكَ يَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ۝ وَهُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَهُ الْحَمْدُ فِى الْاُوْلٰى وَالْاٰخِرَةِ ۫ وَلَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ (القصص: ۶۸-۷۰)

حضرت غلام سرور شباب صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ جو بچے نیند میں ڈرتے ہوں یا نظر بد کا شکار ہوں اس آیت کو لکھ کر ان کے گلے میں ڈالیں۔

## نظر بد کا مجرب المجرب طریقہ علاج

عبدالرؤف بلوچ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی شخص یا بچے ربچی کو نظر بد لگی ہو تو چاہیے کہ بحالتِ وضو پہلے 7 مرتبہ سورۂ فاتحہ، پھر 7 مرتبہ آیت الکرسی، پھر 7-7 مرتبہ معوذتین پڑھیں۔ پھر مندرجہ ذیل دعا 7 مرتبہ پڑھ کر نظر گرفتہ پر دم کردے۔ فوراً نظر بد ختم ہوجائے گی۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ بسم اللہ خیر الاسمآء۔ بسم اللہ رب الارض والسمآء۔ بسم اللہ اسمہ برکۃ وشفآء۔ بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شیء فی الارض ولا فی السمآء وھو السمیع العلیم۔ بسم اللہ عظیم الشان ماشاء اللہ کان حبس حابس من حجر یابس وشہاب قابس۔ اللھم اذھب حرھا وبردھا وحسبھا قم۔ باذن اللہ تعالیٰ۔ اللھم انی رددت عین العائن علیہ وفی احب الناس الیہ وفی کبدہ وکلیتہ لھم رقیق فیمالہ یلیق۔ فارجع البصر ھل تری من فطور۔ ثم ارجع البصر کرتین ینقلب الیك البصر خاسئا وھو حسیرٌ۔ فلما القو قال موسیٰ ماجئتم بہ السحر ان اللہ سیبطلہ۔ ان اللہ لا یصلح عمل المفسدین۔ فاللہ خیر حافظا وھو ارحم الراحمین۔ فسیکفیکھم اللہ وھو السمیع العلیم۔ قولہ الحق ولہ الملك۔ حسبنا اللہ ونعم الوکیل۔ ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔ وصلی اللہ تعالیٰ علی سیدنا محمد والہ وصحبہ وبارك وسلم۔

اس دعا کے پڑھنے کے چند ہی ساعت بعد حامل نظر بد معجزاتی طور پر بالکل ٹھیک ہوجائے گا۔ ان شاء اللہ۔ یہ میرا مجرب المجرب اور روزانہ کے معمولات کا عظیم الشان اور وافی وشافی عمل ہے۔ مجرب واللہ مجرب۔

## نظر لگنا

حضرت خواجہ شمس الدین عظیمی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ جو بچے ماشاء اللہ تندرست، ہنس مکھ یا ذہین ہوتے ہیں ان کو اکثر بڑوں کی نظر لگ جاتی ہے۔ گو یہ بات تعجب خیز ہے لیکن مشاہدہ میں آئی ہے کہ ماں باپ اور بہن بھائی کی بھی نظر لگ جاتی ہے۔

نظر لگنے سے بچہ بے چین ہوجاتا ہے۔ دودھ پینا چھوڑ دیتا ہے۔ روتا ہے۔ بخار بھی ہوجاتا ہے۔ روز بروز چڑچڑا اور کمزور ہوتا چلا جاتا ہے۔ نظر اُتارنے کے لئے بسم اللہ شریف کے بعد اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ (پوری سورۃ) پڑھ کر بچے کے منہ پر پھونک ماریں۔ نظر کا اثر زائل ہو جائے گا۔

نئی کتاب

# اصلی طلسماتی دنیا

صفحات: 116

فوٹو کاپی (اعلیٰ پیپر)

مصنف و مؤلف: ڈاکٹر محمد نعیم الحسن قادری

قیمت: 1500 روپے

دیوی، دیوتاؤں، بیر اور بھوت پلید کی تسخیرات پر مبنی بہترین جامع کتاب۔

عملیات کے شائقین و پاک و ہند کے لیے تحفہ۔

## ایسی نایاب و لاثانی کتاب اور اسراری صدری نایاب اعمال

● حاضرات و تسخیرات کے فوائد ● تسخیر شمانو پری ● تسخیر دیوا کرمکھی کنزی ● تسخیر لونا چماری ● تسخیر منگلا چماری ● سندھونی دیوی کا عمل ● عمل تسخیر کالا بھیرو ● عمل حاضری برائے موہنی ● تسخیر گلابی پری ● عمل تسخیر کالا کلوا ● تسخیر موکل ● عمل دوستی شموک ● لونا پری کا سفلی عمل ● پیسوں کی بارش کا سفلی عمل ● پیر غیاث الدین کی چوکی ● تسخیر بھوت ● طب الشفاء نسخہ جات ● نزلہ، زکام اور کھانسی ● شاہ جنات ● تسخیر موکل ● حاضرات کے ذریعے جادو کی اشیاء نکالنا ● تسخیر بدھو سدھو ● حب کا روحانی عمل ● عمل برائے الحب ● حاضرات بذریعہ ہمزاد ● عمل نمبر 2 کہتر امراض کا زبردست علاج



نئی کتاب

# عملیات دست غیب مع اعمال رزق

صفحات: 304

زیر نگرانی: حضرت مولانا حسن الہاشمی رحمۃ اللہ علیہ

عام قیمت: 300 روپے

ترتیب: محمد الیاس عادل (مصنف کتب کثیرہ عملیات، تعویذات، طلسمات، اعداد و روحانیات)

● دست غیب ● غیب سے رقم ملے ● جیب سے رقم کبھی ختم نہ ہو ● مصلے تلے سے رقم ملا کرے ● غیب سے آمدنی کا حصول ● رقم والی تھیلی کبھی خالی نہ ہو ● غیب سے رزق ملتا رہے ● غیب سے روزینہ ملا کرے ● مالی مشکلات کا غیب سے خاتمہ ● دست غیب کا تیر بہدف عمل ● انگوٹھی والا عمل ● ضروریات کا غیب سے پورا ہونا ● جیب روپوں سے بھری رہے ● رزق کے دروازے کھل جائیں ● رزق کی تنگی نہ رہے ● تنگدستی کا خاتمہ ● غائبانہ امداد کیلئے ● غیب سے روزی کا سلسلہ ● غیب سے دولت کے انبار ● دست غیب کا موثر عمل ● سورۂ اخلاص سے دست غیب ● "یا واسع" سے دست غیب ● مفتاح العملیات ● حاضری کا عمل ● فیصلہ حل میں ہو جائے ● چور کا پتہ لگانا ● غربت سے نجات ● ناچاقی کا خاتمہ ● چہل کاف کا مجرب عمل ● اولاد کے حصول ● خزانہ غیب کی کنجی ● معاشی تنگی سے نجات ● کاروبار میں اضافہ ● اسرار غیبی ● دشمن ذلیل و خوار ہو ● جلد شادی ہو جائے گی ● ناحق قید سے چھٹکارا ● عہدے پر بحالی ● مفلسی سے بچاؤ کے لیے ● حاجت روا مشکل کشاء ● فصل کو نقصان نہ ہو ● مرض کی تشخیص ● نقوش کی تاثیر میں اضافہ کرتا ہے ● ناجائز قبضہ چھڑوانا ● روحانی ڈاک ● جادوئی دائرہ کا قطر ● تعویذات کی اقسام



نئی کتاب

# گنجینہ گوہر

ایک قیمتی خاندانی خفیہ نادر بیاض

## حکیم حافظ زاہد محمود سلامت پوری

(قلمی کتاب) فوٹو سٹیٹ (اعلیٰ پیپر) صفحات: 170 قیمت: 2500 روپے

☆ حمل تحفظ ☆ عمل محبت ☆ مردانہ و زنانہ ☆ امراض کی ایک دوا ☆ اٹھرا ختم ☆ معدے کا السر ☆ دوائے یرقان ☆ اکسیر سپرم ☆ اعصابی کیپسول ☆ بوہڑ والی گولی ☆ اٹھرا کا نوشاہی دم ☆ گولی مقوی اعصاب ☆ نمکیات اکسیر ☆ گوگل مصفی ☆ بدرقہ ☆ اکسیر جگر ☆ جوڑوں کا درد ☆ اکسیر باہیہ ☆ کمال ☆ شوگر ☆ اکسیر سورج ☆ حریرہ مجرب ☆ سوزاک ☆ کمی خون ☆ درد کان کی دعا ☆ گنجے پن کا علاج ☆ چھاتی سخت ☆ حلوہ اکسیر ☆ کشتہ ہیرا الماس ☆ کشتہ طلاء ☆ اکسیر بال سیاہ ☆ رعشہ ☆ حب تلسی ☆ درد کمر ☆ اساکی ☆ کثرت حیض ☆ اکسیر کینسر ☆ اکسیر باہیہ مغلظ ☆ اکسیر قلبی ☆ اکسیر سرعت انزال ☆ دافع یرقان ☆ اکسیر ابرک ☆ احراق مسخ سنگ راسخ ☆ آئیورویدک ٹانک ☆ شوگر کی مفید دوا ☆ زبان سیف کرنا ☆ اکسیر تانبہ ☆ احراق جست ☆ نقرہ تیزابی ☆ ورقیہ کا پارہ نکالنا ☆ عورت جلد منزل ہو ☆ گرم کرنا ☆ بے حد مقوی باہ ☆ محبت کا کاجل ☆ پسند کی شادی ☆ اکسیر ابابیل ☆ روغن بانجھ پن ☆ عمل گیدڑ سنگھی۔



نئی کتاب

# کیمیائے بیکراں

## فخر الحکماء حکیم نور احمد باکمال وارثی مرحوم

کیمیاء کے انمول اور حیرت انگیز تجربات کا خزانہ

نادر قلمی ڈائری فوٹوسٹیٹ: اعلیٰ پیپر صفحات: 105 قیمت: 2000 روپے

☆ نسخہ جات کیمیاء ☆ سیماب قائم النار ☆ حملان قمر ☆ عمل شنگرف ☆ گرہ طلائی سے شمس ☆ شورہ قائم کرنا ☆ کافور قائم کرنا ☆ نیلا سفید ☆ اکسیر سرخ تیار کرنا ☆ کشتہ طوطیا سفید ☆ چاندی کا نسخہ ☆ اکسیر شمس ☆ ہڑتال قائم ☆ زرشک قائم ☆ سیماب شگفتہ ☆ روغن گندھک ☆ کشتہ طلا خوراکی ☆ پھٹکڑی تشمع کرنا ☆ کبریت مومیہ ☆ سیمابی نقرہ کو شمس کرنا ☆ پارہ قلعی کو چاندی بنانا ☆ کشتہ الماس ☆ جوہر نوشادر ☆ تانبہ سونا ہو گا ☆ لاثانی سوہاگہ ☆ اکسیر اعظم کیمیاء ☆ ہڑتال زرد قائم کرنا ☆ کشتہ نحاس گوگروی ☆ پارہ لرزہ قائم ☆ تانبہ لال نیلا سے ☆ چاندی پختہ رنگنا ☆ جوڑا قمر ☆ چاندی تہہ نشین ☆ پارہ چھوچھ ☆ دابو گولی پکانے کا ☆ جاذب قلعی تانبہ ☆ نامرد کا شرطیہ علاج ☆ مس لاظل ☆ پارہ قائم رنگین کرنا ☆ شورہ قائم النار چاندی ☆ نقرہ برآمد ☆ پارہ سرخ رنگ ☆ کشتہ الماس فاس فورس قائم ☆ نسخہ حملان ☆ قلعی بٹھانا ☆ بہترین سنگ راسخ ☆ سنڈھ شنگرف ☆ سونا اعلیٰ قسم ☆ اکسیر خاص سرخ ☆ روح طوطیاء ☆ نسخہ شمس خاص ☆ جست شمس۔

حضرت مولانا مفتی محمد قاسم بجلی گھر مدظلہ

# شیخ المحدثین عارف باللہ حضرت مولانا عبدالرحمن صاحب کامل پوری رحمۃ اللہ علیہ

## عزت و عظمت حاصل کرنے کے لیے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ لوگ اس کی عزت کریں اور اس کو اہمیت دیں اور اس کے ساتھ تعظیم کا معاملہ کریں تو وہ روزانہ اول گیارہ بار درود شریف اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں ایک سو (۱۰۰) بار یہ آیات پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ چند دن میں حالات تبدیل ہو جائیں گے۔ اگر یہ عمل ہمیشہ کرتا رہے گا تو کبھی ذلیل نہ ہوگا اور ہمیشہ باعزت رہے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:

اَللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ ۫ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ؕ بِيَدِكَ الْخَيْرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۲۶﴾ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ ۫ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ۫ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿۲۷﴾ (ال عمران: ۲۶-۲۷)

درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلٰوتِكَ بِعَدَدِ مَعْلُوْمَاتِكَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ

## کسی شہر یا بستی میں داخل ہوتے وقت محفوظ رہنے کے لیے

جو شخص کسی بستی یا شہر میں داخل ہوتے وقت اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف اور درمیان میں گیارہ (۱۱) مرتبہ اس دعا کو پڑھے گا وہ اس شہر یا بستی میں جب تک رہے گا ہر قسم کی تکلیف سے محفوظ رہے گا۔ وہ دعا یہ ہے:

رَبِّ اَدْخِلْنِيْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِيْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّيْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِيْرًا ﴿۸۰﴾ (بنی اسرائیل: ۸۰)

## ہر مقصد میں کامیابی اور دشمنوں کے شر سے حفاظت کیلئے

اول و آخر گیارہ بار درود شریف پڑھے اور درمیان میں تین سو تیرہ (۳۱۳) بار حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ پڑھے۔ ایک وقت مقرر کر کے پڑھے۔ یہ ہر مقصد میں کامیابی کے لئے اکسیر ہے۔ اور اس کے پڑھنے سے ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے حفاظت رہے گی۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلٰوتِكَ بِعَدَدِ مَعْلُوْمَاتِكَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ

## برائے حصول غنا و رزق

بعد نماز عشاء باوضو اول گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد چودہ سو چودہ (۱۴۱۴) بار یہ اسم پڑھے "یَاوَهَّابُ"۔ اس کے بعد ایک سو بار یہ دعا پڑھے: يَاوَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِّعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ رزق بے حساب اور بے گمان ملے گا۔ درود شریف یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلَ صَلٰوتِكَ بِعَدَدِ مَعْلُوْمَاتِكَ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ عَلَيْهِ

## ہر آفت سے حفظ و امان کیلئے

ہر قسم کے ڈر، خوف اور پریشانی سے نجات اور امن و امان اور ہر قسم کی آفت سے حفاظت کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو صبح و شام کو ایک بار پڑھا کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی گھبراہٹ دور ہوگی اور دل کو سکون حاصل ہوگا۔ وہ کلمات یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ رَبِّيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ عَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَاَنْتَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔ مَا شَآءَ اللّٰهُ كَانَ وَمَا لَمْ يَشَأْ لَمْ يَكُنْ (بقیہ ص 30)

# بندشِ اولاد کا مجرب علاج

ذیشان نظامی (جہلم)

جس طرح حسد، بغض اور ذاتی انا کی خاطر مرد کی جنسی بندش ''قوت مردمی کی بندش'' کردی جاتی ہے، اسی طرح کسی من چاہی لڑکی یا عورت کے حصول میں ناکامی کے بعد عورت پر ایسا سفلی کالا جادو کروایا جاتا ہے جس سے اس کی کوکھ ہمیشہ کے لئے باندھ دی جاتی۔ ہے ایسی عورت شادی کروانے کے قابل نہیں رہتی اور اگر اس کی شادی کسی بھی وجہ سے ہو جاتی ہے تو وہ بے چاری اپنی قسمت پر شاکر ہو کر اولاد کی نعمت کو تمام عمر ترسی رہتی ہے۔

اسی عورت کے رحم اور شرمگاہ کے منہ پر سوجن بے پناہ نمودار ہو جاتی ہے۔ اس کی اندام نہانی کا منہ بند اور تنگ ہو جاتا ہے۔ اس کے رحم کے اندر شدید قسم کی اینٹھن، خارش اور درد شروع ہو جاتا ہے جس سے وہ باہمی صحبت سے شدید نفرت کرتی ہے۔ اول تو نزدیک نہیں آتی اور اگر اس کے ساتھ زبردستی ایسا فعل کیا جائے تو اس کی چیخیں آسمان تک پہنچتی ہیں۔ اور وہ ادھر اُدھر اس طرح سر پٹخنے لگتی ہے، جیسے وہ نزاع کے عمل سے گزر رہی ہو۔

اس کی شرمگاہ سے سیاہ گاڑھا خون ابلنے لگتا ہے جس کی بدبو سے کوئی بھی اس کے پاس ٹھہر نہیں سکتا ہے کیونکہ اس بدبو سے دوسروں کی طبیعت بھی خراب ہو جاتی ہے۔ ایسے میں اس عورت کی حالت بے حد خراب ہوتی ہے۔ بڑے بڑے حکماء اور ڈاکٹر اس کے علاج سے مایوس ہو جاتے ہیں۔ ایسی عورت یا لڑکی اکثر ہسٹریا کا شکار رہتی ہے اور اس پر دورے پڑنے شروع ہو جاتے ہیں اور ہر ایک ایسی لڑکی یا عورت سے شدید نفرت کے باعث منہ موڑ لیتا ہے جس سے ایسی عورت کا انجام بھیانک ہو جاتا ہے۔

بہر حال ایسی صورت میں علاج کے طور پر ذیل کے اعمال آزمودہ، بے حد مجرب المجرب اور نافع ہیں۔

## علاج

کوئی بھی میٹھی شے لے کر اس پر مندرجہ ذیل عمل پڑھ کر دم کریں اور اس میٹھی شے کو عورت روزانہ صبح نہار منہ کھایا کرے۔ یہ عمل اکتالیس (41) یوم تک جاری رکھیں۔

درود ابراہیمی گیارہ (11) مرتبہ، سورۃ فاتحہ مع بسم اللہ شریف اکتالیس (41) مرتبہ، سورۃ قدر گیارہ (11) مرتبہ اور یہ آیات اکتالیس (41) مرتبہ: فَلَمَّا جَآءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰٓى اَلْقُوْا مَآ اَنْتُمْ مُّلْقُوْنَ ﴿۸۰﴾ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ ۙ السِّحْرُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿۸۱﴾ (یونس: ۸۰-۸۱) پڑھ کر ذیل کے تین عدد نقوش سفید کاغذ پر زعفران و عرقِ گلاب سے تیار کریں۔ ان میں سے ایک نقش کو خوشبو لگا کر موم جامہ کر کے عورت اپنے گلے میں ڈالے۔ جب کہ دوسرا نقش سرخ رنگ کی بوتل میں پانی لے کر اس میں حل کرے اور عورت یہ پانی صبح و شام پیئے۔

تیسرا نقش بھی علیحدہ سرخ رنگ کی بوتل میں ڈالے جس میں تیل سرسوں پڑا ہوا اور اس بوتل کو ایک دن دھوپ میں رکھنے کے بعد روزانہ رات کو عورت اس کی مالش کیا کرے اور صبح کو نیم گرم پانی سے غسل کرے۔

ان شاء اللہ وہ عورت اس سحر سے مکمل طور پر نجات پا جائے گی۔ اگر شادی شدہ عورت ہوگی، نہ صرف اس خباثت سے مکمل نجات پا جائے گی بلکہ اپنے مرد سے ہم بستر ہونے پر حاملہ ہو کر صحت مند بچے کو جنم دے گی۔ اگر شادی شدہ عورت کا معاملہ ہو تو جب وہ بچے کو جنم دے تو اپنے گلے سے یہ نقش اتار کر نئی ڈوری کے ساتھ بچے کے گلے میں ڈال دے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۷۷ | ۲۰۸۰ | ۲۰۸۴ | ۲۰۷۰ |
| ۲۰۸۳ | ۲۰۷۱ | ۲۰۷۶ | ۲۰۸۱ |
| ۲۰۷۲ | ۲۰۸۶ | ۲۰۷۸ | ۲۰۷۵ |
| ۲۰۷۹ | ۲۰۷۴ | ۲۰۷۳ | ۲۰۸۵ |

# غیبی مخلوق کو دیکھنے کے اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

جنات کو دیکھنا خطرے سے خالی نہیں ہوتا۔ جو بھی صاحب درج ذیل میں سے کوئی بھی عمل کریں، وہ اپنے نفع ونقصان کے خود ذمہ دار ہوں گے، ادارہ بری الذمہ ہے۔ مضبوط حصار کر کے ایسے اعمال کرنے چاہئیں۔

## کحل جنات

جناب غلام قادر بلوچ صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ اگر تم جنات کو دیکھنا اور اُن سے ملاقات کرنا چاہتے ہو اور یہ بھی تمہارا منشاء ہے کہ جنات تمہاری اطاعت کریں، پس ان اسماء کو بوک بکری کی کھال پر لکھ کر مٹی کے برتن میں جلا کر سرمہ بنا کر نصف رات کے وقت ویران بے آباد جگہ میں تنہا جا کر آنکھوں میں ڈال کر عزیمت بلا تعداد پڑھتا رہے تا کہ آپ کو جنات نظر آنے شروع ہو جائیں۔ پھر یہ اسماء یعنی عزیمت پڑھ پڑھ کر جنات کو کہے ''اے قوم جنات بحق ان اسماء کے میری اطاعت کرو اور میرے سوال کا جواب دو۔'' پس علماء جنات تمہارے پاس حاضر ہوں گے۔ ان سے کلام کریں۔ وہ عزیمت یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَقْسَمْتُ عَلَیْکُمْ اَجِیْبُوْا یَاکَسْفِیَائِیْلُ وَ یَارُقْیَائِیْلُ وَ یَامَرْقِیَائِیْلُوَ یَامُبْدِعَائِیْلُ وَ یَامِیْکَائِیْلُ وَ یَامِنْهَائِیْلُ وَ یَارُوْیَائِیْلُ وَ یَادَهْرَدَائِیْلُ وَ یَاهَقْعَیَائِیْلُ وَ یَاقَرْطِیَائِیْلُ وَ یَاعَسْقَرْیَائِیْلُ وَ یَادَحْیَائِیْلُ وَ یَاقَلْدَیَائِیْلُ وَ یَادَرْدَیَائِیْلُ وَ یَامَرْقَدْیَائِیْلُ وَ یَادَقْیَائِیْلُ وَ یَامَرْقِیَائِیْلُ وَ یَاجِبْرَیَائِیْلُ وَ یَاسَمْسَمَائِیْلُ وَ یَاسَعْیَائِیْلُ مُسَخَّرْتُمْ لِیْ وَ اجْلِبُوْا مِنْ کُلِّ الْجِنِّ وَ اَثْنَاءَ الْجِنِّ اَحْضِرُوْا لِیْ فِیْ هٰذِهِ السَّاعَةِ یُطِیْعُوْا نِیْ فِیْ جَمِیْعُ مَا اُرِیْدُهٗ بِحَقِّ یَاشَمْخِیْثَا وَ یَاتَمْثِیْیَا وَ یَاشَمْخُوْثِیَا وَ یَامَدْهَرُوْرِیَا وَ یَاسَیْلِیْخُوْثَا وَ یَاشَمْحَسِیَا وَ یَارَمُوْطِیْفِ وَ نَارُسْتِ وَ یَاجَلَطَفِ وَ یَاسَطِیْعُ النُّوْرِ فَقْطَعُ مُهِمًّا تَفْتَحُ یَاطَفْفِ عَنْجِیْ وَ بَاسِ هَیْکَفْیَالِ یَا بَاقِیْ یَااللّٰہُ یَااَذُوْنَائِیْ یَااَصْبَائُوْثِ یَاالِ شُدَایْ یَاطَهْرُوْخِ یَامَهْلِیْجِ الْقَوِیِ الْمَتِیْنَ یَاغِیَاثُ مِنْ لَاغِیَاثَ لَهٗ یَادَائِمُ الْاَبَدِ یَاطَهُوْئِیَةِ یَاغَلِیْظَطِ بَتَا یَاعَطُوْئِیَةِ عَسْطِیْنَانَا طُلُوْعُ مِنْ قَبْلًا مَرْقُوْدًا وَ دَهُوْرًا یَاشَلْطِیْخِ یَاطَهْرَطَشًا مَقْرِیَا هُوِئِیَةِ وَهٖ وَ یَاشَمْعِیْثًا وَ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِهٖ وَ صَحْبِهٖ وَسَلَّمْ۔

## پوشیدہ مخلوق کو دیکھنے کے لئے

حضرت مولانا حسن الہاشمی مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ مشک و زعفران کے ساتھ کسی چینی کی پلیٹ میں سورۂ فاتحہ کے الگ الگ حروف لکھیں۔ اس کے بعد بارش کے پانی اور عرقِ گلاب سے اس کو دھولیں۔ اور پھر پانی سے سرمۂ اصفہانی کو کھرل کریں۔ اس سرمے میں سفید مرغ اور کالی مرغی کا پتہ پیس کر کھرل کریں۔ جب سرمہ تیار ہو جائے تو سلائی پر تین مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کر کے آنکھوں میں لگائیں تو تمام پوشیدہ مخلوق نظر آئے گی۔

## ارواح کو بے حجاب دیکھنا

غلام الرسول میمن عائلی نقشبندی رحمۃ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ جو شخص حرف 'ح' کی شکل کو تیندوے کی کھال پر لکھ کر جلائے اور پیس کر آنکھ میں لگائے، ارواح کو بے حجاب ملاحظہ کرے گا۔

# سات سلام چہل کاف سے فیض یافتہ افراد کے واقعات

مولانا سلیم اللہ ظفر (ناظم روحانی درس گاہ)

## کاروبار پہلے سے بھی زیادہ تیز چل پڑا

کراچی سے ایک تاجر صاحب کا فون آیا۔ کاروباری حوالے سے سخت پریشان تھے۔ لاکھوں کروڑوں کا کاروبار بالکل ہی ٹھپ ہو گیا تھا۔ کاروبار بند ہونے کی بظاہر کوئی وجہ بھی نہیں تھی۔ چونکہ یہ سب کچھ میں نے ان سے تفصیلی طور پر پوچھا کہ کاروبار بند ہونے کی چند وجوہات یہ بھی ہوتی ہیں کہ سامان جعلی ہونا، سامان نقلی ہونا، سامان معیاری نہ ہونا، سامان خراب ہونا، سامان ناقص ہونا، سامان ملاوٹ شدہ ہونا، سامان ہلکا ہونا وغیرہ وغیرہ یا پھر لین دین میں ہیرا پھیری کرنا، ناپ تول میں کمی کرنا، دکھانا کچھ اور دینا کچھ والا معاملہ کرنا یا پھر جھوٹ بولنا، دکان وغیرہ اکثر بند رہنا، گاہکوں کے ساتھ رویہ ٹھیک نہ رکھنا، بداخلاقی یا بدتمیزی سے پیش آنا وغیرہ یہ ساری باتیں ان سے پوچھیں تو کہنے لگے کہ اس طرح کا کوئی بھی معاملہ الحمدللہ نہیں ہے۔ سب بہتر ہے۔ کہیں بھی ان سب معاملات میں گڑبڑ نہیں ہے۔ میں نے ان سے نام مع والدہ میسج کرنے کو کہا اور ساتھ دکان اور گھر کا ایڈریس بھی منگوایا اور یہ بھی کہا کہ اپنی مستعمل قمیض، کرتا یا بنیان بھی بذریعہ کوریئر بھیجیں۔ تاکہ مکمل تشخیص کے بعد کوئی بہترین حل یا تجویز نکالی اور بتلائی جاسکے۔ میسج کے ذریعے نام اور ایڈریس بھی آ گئے اور دوسرے دن ان کی قمیض بھی بذریعہ ٹی سی ایس پہنچ گئی۔ تشخیص میں ان پر سخت بندش بذریعہ جادو نظر آئی۔ ان کو یہ مشورہ دیا کہ روحانی علاج گاہ سے جادو اور بندش کا بڑے والا علاج منگوالیں اور اگر فوری رزلٹ چاہتے ہیں تو علاج کے ساتھ ساتھ سات سلام چہل کاف کا عمل بھی منگوالیں۔ انہوں نے پوچھا کہ خالی چہل کاف کا عمل منگوالوں تو کیا وہ فائدہ مند ہوگا۔ یا علاج بھی ضرور منگواؤں۔ ان سے عرض کیا کہ دونوں چیزیں اپنی اپنی جگہ پر مؤثر ہیں۔ علاج کا مطلب دوائی ہے اور عمل کا مطلب فیملی ڈاکٹر ہے۔ ایک اچھے ڈاکٹر کی اچھی تجویز، اچھا مشورہ، اچھی میڈیسن یہ ساری چیزیں بھی فائدہ مند ہیں اور اگر سینئر ڈاکٹر، پروفیسر ڈاکٹر، اسپیشلسٹ ڈاکٹر مریض کو اس کا مرض چیک کرنے کا آلہ بھی ساتھ دے دے۔ یا ڈاکٹروں کا ایک گروپ بھی ساتھ دے کہ ان سے آپ اپنے مرض کی بڑھتی یا کم ہوتی صورتحال کو بھی چیک کرواتے رہیں۔ ان سے اپنے علاج میں معاونت اور رہنمائی بھی لیتے رہیں، ڈاکٹر ہر وقت آپ کے ساتھ رہیں گے۔ تو مجھے یہ بتلائیں کہ فقط ادویات لینے یا منگوانے اور ادویات کو اپنی مرضی سے استعمال کرنے اور دوسری طرف ڈاکٹر کے ہر وقت ساتھ رہنے اور ادویات ان کی نگرانی میں کھانے میں کچھ فرق ہے کہ نہیں ہے۔ تو وہ کہنے لگے کہ زمین آسمان کا فرق ہے۔ آپ کی بات میری سمجھ میں آ گئی ہے۔ میں دارالعمل کی روحانی علاج گاہ سے رابطہ کرکے روحانی علاج بھی اور سات سلام چہل کاف کا عمل بھی دونوں چیزیں منگوا لیتا ہوں۔ میں نے ان سے عرض کیا کہ جب دونوں چیزیں آ جائیں تو آپ مجھے ضرور بتلائیں۔ میں آپ کی مناسب رہنمائی بھی کرتا رہوں گا تاکہ جلدی سے جلدی آپ کا کاروبار بہتری کی طرف جاسکے اور آپ کی تمام کاروباری بندشیں کھل جائیں۔ ایک ہفتہ بعد ان کا فون آیا کہ دونوں چیزیں موصول ہو گئی ہیں۔ ان کو دونوں چیزوں کے استعمال کا طریقہ اچھی طرح سمجھا دیا اور ساتھ یہ بھی کہا کہ ہر ہفتہ یعنی 7 دن بعد یا 10 دن بعد اپنی کارگزاری مجھے سناتے اور بتلاتے رہیں۔ 10 دن بعد ان کا فون آیا کہ الحمدللہ کچھ ہلچل شروع ہو گئی ہے۔ وہ کیفیت کہ سارا دن کسی گاہک کا بالکل بھی نہ آنا وہ مسئلہ ختم ہو گیا ہے۔ گاہک آتے ہیں۔ چیزوں کے ریٹ پوچھتے ہیں۔ چیزوں کو پسند کرتے ہیں اور کوئی ایک آدھ گاہک چیز خریدتا بھی ہے۔ میں نے ان سے عرض کیا کہ آپ نے پریشان نہیں ہونا، نہ ہی جلد بازی کا مظاہرہ کرنا ہے۔ ان شاء اللہ آپ کے اثرات اور بندش وغیرہ کو جڑ سے ختم کریں گے۔ اگلے 10 دن کے بعد ان کی رپورٹ اور حوصلہ افزاء تھی۔ لیکن مسئلہ ابھی مکمل طور پر حل نہیں ہوا تھا۔ البتہ پہلے سے زیادہ مطمئن اور خوش تھے۔ مزید 10 دن بعد (بقیہ ص 44)

نوروز عالم افروز کا خاص عمل

# نقش جامع الفوائد

پیر حکیم غلام سرور شباب صاحب مدظلہ

## نقش جامع الفوائد جو سر ربانی ہے

بِطٰهٰ وَطٰسٓ وَیٰسٓ کُنْ لَّنَا

بِطٰسٓمٓ بِالسَّعَادَةِ اَقْبَلَتْ

بِکَافٍ وَّهَا یَا ثُمَّ عَیْنٍ وَّصَادِهَا

کِفَایَتُنَا مِنْ کُلِّ سُوْءٍ بِشَلْمَهَتْ

بِحٰمٓ عٓیٓنٓ، ثُمَّ سِیْنٍ، وَقَافُهَا

حِمَایَتُنَا مِنْهَا الجبال تَزَلْزَلَتْ

بِاَلِفٍ وَلَامٍ ثُمَّ مِیْمٍ وَصَادِهَا

جَذَبَتْ قُلُوْبَ الْعَالَمِیْنَ فَاَقْبَلَتْ

مندرجہ بالا چار اشعار اس مربع کے اردگرد تحریر کریں یعنی ایک ایک طرف ایک ایک شعر لکھیں۔ نقش مربع یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۵۲۹۹۹۳۷ | ۵۲۹۹۹۴۰ | ۵۲۹۹۹۴۳ | ۵۲۹۹۹۳۰ |
| ۵۲۹۹۹۴۲ | ۵۲۹۹۹۳۱ | ۵۲۹۹۹۳۶ | ۵۲۹۹۹۴۱ |
| ۵۲۹۹۹۳۲ | ۵۲۹۹۹۴۵ | ۵۲۹۹۹۳۸ | ۵۲۹۹۹۳۵ |
| ۵۲۹۹۹۳۹ | ۵۲۹۹۹۳۴ | ۵۲۹۹۹۳۳ | ۵۲۹۹۹۴۴ |

پھر مندرجہ ذیل اشعار نقش مثلث کے اردگرد تحریر کریں۔

بِاَلِفٍ وَلَامٍ ثُمَّ مِیْمٍ وَرَاهَا

تَجَلَّتْ بِنُوْرِ الْاِسْمِ وَالرُّوْحِ قَدْ عَلَتْ

بِقَافٍ وَنُوْنٍ ثُمَّ صَادٍ وَمَا الطَّوٰی

مِنَ السِّرِّ اِرْفِیْهَا وَمَا حَوَتْ

بِمَا فِیْ کِتَابِ اللّٰهِ مِنْ کُلِّ سُوْرَةٍ

وَاٰیَتِهٖ ثُمَّ الْحُرُوْفُ تَعَظَّمَتْ

سَئَالْتُكَ بِالْقُرْاٰنِ وَالْکُتُبِ کُلِّهَا

بِاَسْمَائِكَ الْعُلْیَا بِاٰیَاتٍ فُصِّلَتْ

نقش مثلث یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷۶۶۵۸۲ | ۷۶۶۵۸۸ | ۷۶۶۵۸۰ |
| ۷۶۶۵۸۱ | ۷۶۶۵۸۳ | ۷۶۶۵۸۶ |
| ۷۶۶۵۸۷ | ۷۶۶۵۷۹ | ۷۶۶۵۸۴ |

اب نیچے یہ شعر تحریر کریں۔

بِسِرِّ حُرُوْفٍ اَوْدَعَتْ فِیْ عَزِیْمَتِیْ

عَلَوْتُ بِنُوْرِ الْاِسْمِ وَالرُّوْحِ قَدْ عَلَتْ

سفید کاغذ پر زعفران وگلاب کی روشنائی سے تحریر کریں اور پھر اسے عنبر لگا کر تعویذ کو گلے میں ڈال لیں۔ اس نقش کے عامل کے تمام غم دور ہوں گے۔ تسخیر خلق ہو گی۔ کاروبار میں ترقی ہو۔ دشمنان و حاسدان عاجز اور مغلوب رہیں۔ حکام مسخر ہوں۔ اگر سامان تجارت میں رکھیں تو نفع عظیم اور خیر و برکت ہو۔ مقدمات میں فتح اور خلقت پر غلبہ ہو۔ اگر دردزہ عورت اسے گلے میں پہنے تو ولادت آسانی سے ہو۔ ہر کام میں آسانی پیدا ہو۔ اس نقش کے بے شمار فوائد ہیں۔ سفر میں کامیابی و کامرانی اور حامل نقش ہر طرح کے موذی درندوں سے تحفظ میں رہتا ہے۔ سلاطین و امراء عزت سے پیش آتے ہیں۔ خوشیاں مقدر بن جاتی ہیں۔ اور ناکامیاں کامیابیوں میں بدل جاتی ہیں۔ غرضیکہ حامل نقش کی زندگی میں ایک عظیم انقلاب آجاتا ہے۔ اس کی قدر عارفین اور اہل علم ہی جانتے ہیں۔

**نوٹ:** نوروز کا وقت دوپہر **2:39** ہے۔ تاریخ ۲۰ مارچ بروز ہفتہ۔ وقت سے قبل اس عمل کی تیاری میں دیکھ لیں کہ آپ کو کتنا وقت لگے گا۔ جتنا وقت لگے، مثلاً ۱۰ منٹ تو نوروز کے وقت سے پانچ منٹ قبل عمل شروع کریں۔

# شرفِ قمر کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 16-03-21<br>19:57 | 16-03-21<br>21:58 |

### حاجت پوری ہونے کا خاص تعویذ

عاملین کے لیے خاص تحفہ۔ اس تعویذ کو زیادہ تعداد میں مشک وزعفران کی سیاہی سے تیار کریں۔ جب بھی کوئی حاجت مند آئے تو اس کا نام مع والدہ اور خاص حاجت پوری ہونے کا تعویذ کے نیچے لکھیں اور اس کو دیں اور کہیں کہ روزانہ ہر نماز کے بعد یارحمٰن دوسو اٹھانوے (۲۹۸) مرتبہ پڑھے اور ہمیشگی کرے۔ ایک ہفتہ نہ گزرے گا کہ اس کی حاجت پوری ہوگی، ان شاء اللہ۔ نقش یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| ر | ح | م | ن |
|---|---|---|---|
| ۴۱ | ۴۹ | ۲۰۱ | ۷ |
| ۴۸ | ۳۸ | ۱۰ | ۲۰۲ |
| ۹ | ۲۰۳ | ۴۷ | ۳۹ |

### نقش حُروف نُورانی

| | | |
|---|---|---|
| ۲۳۴ | ۲۲۷ | ۲۳۲ |
| ۲۲۹ | ۲۳۱ | ۲۳۳ |
| ۲۳۰ | ۲۳۵ | ۲۲۸ |

اس نقش کو پاس رکھنے سے روزگار میں برکت اور ترقی، دشمن کے مقابلہ میں غلبہ اور تمام آفات سے حفاظت رہتی ہے۔

# ھبوطِ قمر کے اعمال

## اراکین روحانی علاج گاہ

| ابتداء | خاتمہ |
|---|---|
| 03-03-21<br>04:56 | 03-03-21<br>06:35 |

### دیور بھابھی کے ناجائز تعلقات ختم کروائیے

آج کل ناجائز تعلقات کا مسئلہ عام ہوتا جارہا ہے۔ ہر گھر کی یہ پریشانی اور ہر فیملی کا یہی مسئلہ ہے۔ گھر کی عزت گھر ہی میں برباد اور لوٹی جارہی ہے۔ کیا کریں اور کیا نہ کریں؟ کس کو بتلائیں اور کس کو نہ بتلائیں؟ کیسے بتلائیں اور کیسے چھپائیں؟ ہمارے پاس ایسے بے شمار کیسز آتے ہیں۔ اللہ کے فضل سے جس کو بھی عمل بتلایا، تعویذ دیا، اللہ نے کرم فرمایا۔ پریشانی ختم ہوگئی۔ ناجائز تعلق ختم ہوگیا۔ گھر میں سکون اور امن ہوگیا، عزت محفوظ اور سلامت رہ گئی۔ قارئین اگر آپ کو بھی ایسا کوئی مسئلہ درپیش ہو یا کسی دوست کو ایسی کوئی پریشانی لاحق ہو تو آپ کو اس عمل کی اجازت ہے۔ ناجائز امر کے خاتمے کی نیت سے سب کو اس عمل کی عام اجازت ہے۔

اگر خدانخواستہ کسی گھر میں دیور اور بھابھی میں ناجائز تعلقات ہوں تو ان کو ختم کروانے کا بہترین عمل آپ کی خدمت میں پیش کیا جارہا ہے، اس کو کریں۔ ان کے ناجائز تعلقات ہمیشہ کے لیے ختم ہوجائیں گے۔

عمل مبارک یہ ہے:

مرج البحرین یلتقین۔ بینھما برزخ لا یبغین۔

(پارہ نمبر 27 سورہ رحمٰن)

اس آیت مبارکہ کے عدد ابجدی 3164 ہیں۔ اس میں دیور اور بھابھی کے نام مع والدہ کے اعداد شامل کر کے تین (3) مثلث نقش تیار کریں۔ 2 قبروں کے درمیان دفن کریں۔ سو فیصد رزلٹ ملے گا۔

# لوح تکمیل حاجات

مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

## شمس، زحل، تسدیس کے خاص وقت کا خاص الخاص روحانی تحفہ

اسباب کی اس دنیا میں ہر شخص ہی اپنے سینے میں لاکھوں حسرتیں، امیدیں، آرزوئیں، تمنائیں، خواہشات اور حاجات لئے پھرتا ہے اور خواہشات وحاجات بھی ایسی کہ بس "ہر ایک خواہش پر دم نکلے"۔ بحیثیت انسان ہر ایک شخص مرد، عورت، بچہ، بچی، جوان ہو یا بوڑھا بزرگ ہو۔ وہ شادی شدہ ہو یا غیر شادی شدہ ہو، صاحب اولاد ہو یا بے اولاد ہو، کسی بڑے بنگلے یا عظیم الشان کوٹھی میں رہنے والا ہو یا کبھی جھونپڑی کا مکین ہو، کروڑوں روپے کا بینک بیلنس رکھنے والا ہو یا روزانہ کی دیہاڑی لگا کر اپنے بچوں کا پیٹ پالنے والا مفلوک الحال انسان ہو، وہ بڑی بڑی مہنگی گاڑیوں میں گھومنے والا بابو ٹائپ ہو یا سائیکل چلانے والا ایک غریب مزدور ٹائپ ہو، وہ بڑی بڑی فیکٹریوں، کارخانوں کا مالک ہو یا چھوٹا سا دکاندار ہو، وہ بہت بڑا زمیندار ہو یا اس زمیندار کا نوکر ہو، وہ کوئی بہت افسر ہو یا پھر ایک ادنیٰ سا ملازم ہو، وہ کوئی وزیر، مشیر، بادشاہ ہو یا فقیر ہو، خواہشات تو ہر ایک انسان ہی رکھتا ہے۔ ضروریات تو ہر ایک انسان کی ہی ہیں، چھوٹی بڑی حاجات کی تکمیل کا شوق بھی ہر ایک شخص رکھتا ہے۔ یہ لوح خاص برائے تکمیل حاجات ہر ایک شخص کی ہر قسم کی آرزو، تمنا، خواہش، ضرورت، حاجت کے بہت جلدی پورا ہونے کیلئے اسباب کے درجے میں بہت ہی نادر ونایاب اور بہت ہی قیمتی اور سستا روحانی تحفہ ہے۔ لوح بنوائیے اور پھر دیکھئے کہ اللہ کے خاص فضل وکرم سے آپ کی تمام حاجات کتنی آسانی سے اور کتنا ہی جلدی پوری ہوتی ہیں۔

### لوح تکمیل حاجات کا ہدیہ

زعفران اور بخورات کے اہتمام سے تیار کردہ لوح تکمیل حاجات کا ہدیہ صرف اور صرف 1100 روپے ہے۔

### لوح تکمیل حاجات بنوانے کیلئے

لوح تکمیل حاجات بنوانے کے خواہش منداور ضرورت مند ادارہ کے اس نمبر پر رابطہ فرمائیں۔ موبائل نمبر: 0334-4312272

لوح بذریعہ ڈاک، کوریئر وغیرہ پورے ملک میں روانہ کی جاتی ہیں۔ ایک یا ایک سے زیادہ حاجات کیلئے ایک لوح ہی کافی ہے۔

### لوح تکمیل حاجات بنانے کا وقت

لوح تکمیل حاجات بنانے کا وقت یعنی شمس، زحل، تسدیس کا وقت آغاز 30 مارچ بروز منگل رات 11 بج کر 39 منٹ پر ہوگا اور اس کا اختتام 2 اپریل بروز جمعہ دوپہر 2 بج کر 04 منٹ پر ہوگا۔

الٰہی! اس لوح کی برکت سے فلاں بن فلاں کی فلاں حاجت (حاجت کا نام) پوری فرمادیجئے۔ آمین

### لوح تکمیل حاجات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| اللهم اصلح لی شانی کله | اللهم لاحاجة هی لك رضا الا قضیتها | یاقاضی الحاجات اقض حاجتی کله | بحق ربنا اتنا فی الدنیا حسنه |
|---|---|---|---|
| ۲۷۴۵ | ۱۰۱۳ | ۶۹۲ | ۲۵۶۷ |
| ۱۰۱۲ | ۲۷۴۲ | ۲۵۷۰ | ۶۹۳ |
| ۲۵۶۹ | ۶۹۴ | ۱۰۱۱ | ۲۷۴۳ |

عزرائیل

اسرافیل

حمعسق

# لوح شرف زہرہ

## مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

شرف زہرہ کے خاص وقت کا عاملین کے ساتھ ساتھ عوام الناس کو بھی بہت شدت سے انتظار ہوتا ہے۔ چونکہ یہ وقت کئی اعتبار سے بہت ہی قیمتی وقت ہوتا ہے۔ اس خاص وقت میں تسخیر، کاروبار، رزق، روزگار، عزت وشہرت ومقبولیت، آمدنی میں اضافے وغیرہ کے لئے اعمال تیار کیے جاتے ہیں۔ جن کا ہر طریقے سے بہت اچھا رزلٹ ملتا ہے۔ دارالعمل میں بھی اس حوالے سے لوگ کثرت سے رجوع فرماتے ہیں۔ ہماری روحانی درسگاہ کے طالب علم اور ماہنامہ خزینہ روحانیات کے تمام ممبران بھی روحانی درسگاہ کی طرف سے ان خاص اوقات کے اعمال کے منتظر ہوتے ہیں۔ تو آپ سب کیلئے اس بار ہم شرف زہرہ کے موقع پر آپ کے سامنے ایک خاص لوح پیش کر رہے ہیں۔ مزے کی بات یہ ہے کہ یہ لوح افادیت کے اعتبار سے تمام فوائد کی حامل ہے۔ رزق کے اعتبار سے بھی، عزت کے اعتبار سے بھی اور تسخیر کے اعتبار سے بھی اور آپ کے حلقہ احباب کے وسیع ہونے کے اعتبار سے بھی۔ آپ کیلئے سمندر کو ایک برتن میں جمع کر دیا گیا ہے۔ لوح منگوایئے! فوائد وثمرات پایئے اور ہمیں اپنی دعاؤں میں یاد رکھئے۔

### لوح شرف زہرہ تیار کرنے کی خاص اجازت

روحانی درسگاہ کے وہ تمام طلباء وطالبات جو خزینہ روحانیات کے سالانہ ممبر ہیں، ان کو یہ لوح تیار کرنے کی خاص اجازت ہے۔

### لوح بنوانے کے چند خاص فوائد

تسخیر خلائق، گاہکوں کارش، کاروبار میں ترقی، روزگار میں وسعت، آمدنی میں زبردست اضافہ، حلقہ احباب میں وسعت، عزت وشہرت، مقبولیت میں اضافہ، عوام خواص میں پذیرائی وغیرہ وغیرہ۔

### خاص بات

جو دوست احباب لوح شرف زہرہ کو اپنے نام سے اسپیشل بنوانا چاہتے ہوں وہ اس فون **0334-4312272** رابطہ فرمائیں۔

خاص نام کے ساتھ ہدیہ لوح شرف زہرہ: **2100** روپے

ہدیہ لوح شرف زہرہ: **1600** روپے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

| امن یجیب المضطر اذا دعاہ ویکشف السوء | حسبی اللہ لا الہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم | لا الہ الا انت سبحانک انی کنت من الظالمین | فسھل یا الٰھی کل صعب بحرمت سید الابرار سھل |
|---|---|---|---|
| ۲۳۷۵ | ۱۶۹۷ | ۲۴۹۳ | ۳۰۹۷ |
| ۱۶۹۶ | ۲۳۷۲ | ۴۰۰۰ | ۲۴۹۴ |
| ۳۰۹۹ | ۲۴۹۵ | ۱۶۹۵ | ۳۷۳ |

عزرائیل

## حصار اسماء الحسنیٰ

ایک ایسا حصار جو ہر قسم کے ضرر وشر (جادو، جنات، آسیب، شیاطین، نظر بد، حادثات، بلیات، آفات، دشمن، ساحر وغیرہ) سے حفاظت کے لیے بہت مجرب ہے۔ خصوصی طور پر خواتین کے لیے کیونکہ وہ اس حصار کا عمل خاص دنوں میں بھی کر سکتی ہیں۔ عوام کے لیے بغیر فیس اعمال میں ایک انمول اضافہ۔

* عامل اپنا اور اپنی جگہ کا حصار کر سکتا ہے۔
* عامل اپنے اہل وعیال کا اور ان کی جگہ کا، چاہے وہ قریب ہو یا دور ہو، حصار کر سکتا ہے۔
* عامل مریض اور اس کی جگہ کا دور بیٹھے ہوئے بھی حصار کر سکتا ہے۔
* عامل مریض کو پڑھنے کو دے سکتا ہے تاکہ وہ اپنا اور اپنی جگہ کا مضبوط حصار کر سکے۔

# بکرے کا صدقہ

بکرے کا صدقہ کرنا عملیات اور روحانی علاج میں ایک خاص اہمیت رکھتا ہے۔عوام کے ساتھ ساتھ عاملین کے لیے بھی بکرے کا صدقہ کرنا بہت فائدہ مند ہے۔آج کے مہنگائی والے دور میں بکرے کا صدقہ کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔ اور ہر ماہ باقاعدگی سے کرنا کا تو بہت سے لوگ سوچ بھی نہیں سکتے۔ اس صورتحال کو دیکھتے ہوئے دارالعمل چشتیہ کی انتظامیہ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ بکرے کا صدقہ ایسے طریقے پر کیا جائے جس میں عوام اور عاملین آسانی کے ساتھ شامل ہو سکیں اور کم سے کم خرچ میں فائدہ اٹھا سکیں۔ایک فرد کے لیے یا ایک حاجت کے لیے مکمل بکرے کا صدقہ کرنے کا جو فائدہ ہوتا ہے، اتنا فائدہ ایک بکرے میں زیادہ حصہ دار کرنے سے نہیں ہوتا۔لیکن کچھ نہ ہونے سے کچھ ہونا بہتر ہے۔ نیز، ہمارے ہاں جو بکرے کا صدقہ کیا جاتا ہے، اس پر عاملین اپنے خاص اعمال پڑھ کر دم بھی کرتے ہیں۔ یہ خاص عملیاتی صدقہ ہوتا ہے۔ اس لیے اس کا کم فائدہ بھی عام بکرے کے صدقے کے مقابلے میں بہت ہوتا ہے۔

کئی سال سے بکرے کا صدقہ ادارے میں کیا جاتا تھا جس میں صرف ادارے کے اراکین ہی شامل ہوتے تھے۔اب یہ سہولت عوام اور دیگر عاملین کو بھی دی جارہی ہے کہ وہ بکرے والے صدقے میں شامل ہو سکتے ہیں۔جس ماہ میں صدقہ کیا جائے گا، اس کی اطلاع ماہنامہ خزینۂ روحانیات اور ویب سائٹ میں دی جائے گی۔

## سائلین اور مریضوں کے لیے چند فوائد

درج ذیل میں چند ایسی صورتیں لکھی جاتی ہیں جن میں بکرے کا صدقہ کرنا بہت مفید مانا گیا ہے۔

** مصیبتیں اور پریشانیاں......جن سے سے نجات نہ مل رہی ہو۔

** مشکلیں......جن کا کوئی حل نہ نکل رہا ہو۔

** حاجت ...... جو کسی طرح پوری نہ ہو رہی ہو اور طرح طرح کی رکاوٹیں پیش آرہی ہوں۔

** سخت جادو......جس سے باوجود بہت علاج کروانے کے نجات نہ مل رہی ہو اور بار بار اثرات آرہے ہوں یا روحانی علاج میں رکاوٹ آرہی ہو۔

** جنات اور شیاطین......کسی طرح نجات نہ مل رہی ہو۔

** رشتے اور شادی کے معاملات...... مسلسل رکاوٹیں آرہی ہوں۔

** بیماریاں......بہت علاج کے باوجود شفایابی نہ مل رہی ہو۔

** معاشی معاملات......روزگار نہ ملنا، کاروبار نہ چلنا یا بندش کا شکار، ملازمت میں پریشانی یا خطرے میں پڑ جانا۔

** ازدواجی وسسرالی مسائل......طلاق تک نوبت، شوہر کا بہت مار پیٹ کرنا، غیر عورتوں سے ناجائز تعلقات، سسرالیوں کا ناجائز تنگ کرنا۔

## عاملین کے لیے فائدے

جو عامل جادو اور جنات کے متاثرہ مریضوں کا علاج کرتے ہیں، وہ ایک طرح سے حالتِ جنگ میں ہوتے ہیں۔دشمن جادوگروں اور جنات وشیاطین سے ہر وقت حملہ کا ڈر رہتا ہے۔ حصارات کی پابندی جتنی بھی کی جائے، بھول چوک ہو ہی جاتی ہے۔ اگر نہ بھی ہو اور عامل پابندی کرتا ہو تب بھی اس کے گھر والوں کی پابندی نہ کرنے سے اثرات اہل وعیال پر آہی جاتے ہیں۔ کمزور حفاظت والے عاملین اکثر رجعت اور بندشوں کا شکار رہتے ہیں۔کبھی عمل چلنا بند ہو جاتے ہیں، کبھی خود بیمار، کبھی بیوی بچے بیمار، کبھی روزگار کی بندش اور آمدن بالکل نہ ہونے کی شکایت۔ اسی طرح کے مسائل کا شکار عاملین بھی بکرے کے صدقے سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں اور باقاعدہ سے ہر ماہ آخری منگل کو صدقہ ادا کر کے روحانی اثرات سے پیدا ہونے والی بندشوں، رکاوٹوں، مصیبتوں، پریشانیوں اور بیماریوں سے محفوظ رہ سکتے ہیں اور اگر خدانخواستہ مبتلا ہو گئے تو ان شاء اللہ، بہت جلد نجات کی صورت نکل آئے گی۔

## بکرے کے صدقہ میں شامل ہونے کا طریقہ

یہ صدقہ اسلامی ماہ کے آخری منگل کو کیا جاتا ہے۔ جو احباب شامل ہونا چاہیں، وہ رجب المرجب **1442**ھ کی بیس تاریخ تک **2500** روپے ادارے میں جمع کروا دیں۔ سائل کا نام معہ والدہ، شہر اور مقصد/ حاجت واضح بتائیں۔ عاملین کے لیے صرف اپنا نام وشہر اور یہ نیت کہ ہر طرح کے جادو جنات کے علاج کرنے کے مضر اثرات سے اپنی واہل وعیال کی حفاظت ونجات کی نیت کافی ہے۔ اگر کوئی اور خاص مقصد ہو تو وضاحت کی جائے۔

**نوٹ** ادارے کو اختیار ہے کہ کسی ماہ صدقہ کا عمل بغیر وجوہات بتائے منسوخ کر دے۔ جو رقم لی جائے گی، وہ ادارے کے پاس امانت ہوگی۔ چاہے سائل واپس لے، چاہے اگلے بار کے صدقے کے لیے متعین کر دے۔

# لوح استحکامِ محبت

## مولانا حکیم سلیم اللہ ظفر

### زہرہ زحل تسدیس کے خاص وقت کا خاص عمل

رشتوں اور محبتوں کا ہمیشہ قائم رہنا ہی اچھا لگتا ہے۔ اللہ کرے کہ کبھی بھی کسی کا کسی سے محبت کا رشتہ نہ ٹوٹے۔ چونکہ رشتہ اور تعلق ٹوٹنے کے ساتھ ساتھ انسان خود بھی ٹوٹ کر رہ جاتا ہے۔ لیکن آج کے اس دور میں یہ مرض بہت ہی عام ہو گیا ہے۔ بس صرف اور صرف بہانہ چاہیے۔ بہانہ ملتے ہی محبت ختم، سالہا سال کی رفاقت ختم، خونی رشتہ ختم، رشتہ داری ختم محبتوں اور رشتوں کے اس خاتمے اور نفرتوں کے اس زہر نے کئی ہنستے بستے گھر اجاڑ دیے، خاندان تباہ کر دیے، بچیوں کی زندگی اور معصوم بچوں کا مستقبل تباہ و برباد کر دیا، خاندانوں میں نہ ختم ہونے والی لڑائیاں اور جنگیں شروع کروا دیں حتیٰ کہ کئی گھر ویران ہو گئے۔ اس میں کہیں مردوں کی اکڑ اور کہیں عورتوں کی ضد، کہیں میکے والوں کے نخرے اور کہیں سسرال والوں کی فرعونیت...... سب کو دخل ہے۔ اس ساری صورتحال اور درد بھری داستانوں کو سن سن کر "**لوح استحکامِ محبت**" پیش کی جا رہی ہے۔ اللہ کرے کہ اس لوح خاص کی برکت سے نفرتیں، لڑائیاں ختم اور محبتوں کو استحکام ملے۔ آمین

### دو خاندانوں میں استحکام محبت کیلئے

لوح کے آخری خانے میں دونوں خاندانوں، گھرانوں فیملیوں کے سربراہوں کے نام کا اضافہ اور ان کے اعداد شامل لوح کریں۔

### لوح استحکام محبت (خصوصی: نام کے ساتھ)

ہدیہ: **1600** روپے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

| عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم منہم مودۃ ۲۲۵۶ | واللہ قدیر ۳۸۶ | واللہ غفور رحیم ۱۶۴۸ | سلمہ بنت کریمن طیب بن نذیراں ۷۹۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۴۹ | ۷۹۳ | ۲۲۵۷ | ۳۸۵ |
| ۷۹۲ | ۱۶۴۶ | ۳۸۸ | ۲۲۵۸ |
| ۳۸۷ | ۲۲۵۹ | ۷۹۱ | ۱۶۴۷ |

میکائیل

یاالٰہی! سلمہ بنت کریمن کیلئے طیب بن نذیراں کے دل میں ہمیشہ ہمیشہ کیلئے شدید محبت پیدا فرما کر ہر قسم کی نفرتیں ختم فرمائیے۔ آمین

### لوح استحکام محبت (عمومی: سب کیلئے)

ہدیہ: **1200** روپے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

جبرائیل

| عسی اللہ ان یجعل بینکم وبین الذین عادیتم ۲۰۶۶ | منہم مودۃ ۱۹۰ | واللہ قدیر ۳۸۶ | واللہ غفور رحیم ۱۶۴۸ |
|---|---|---|---|
| ۳۸۷ | ۱۶۴۷ | ۲۰۶۷ | ۱۸۹ |
| ۱۶۴۶ | ۳۸۴ | ۱۹۲ | ۲۰۶۸ |
| ۱۹۱ | ۲۰۶۹ | ۱۶۴۵ | ۳۸۵ |

میکائیل

یاالٰہی! فلاں بن فلاں کے دل میں فلاں بنت فلاں کی نہ ختم ہونے والی محبت پیدا فرما کر ہر قسم کی نفرت ختم اور حفاظت فرمائیے۔ آمین

### لوح تیار کرنے کا خاص وقت

زہرہ زحل تسدیس کا وقت **30** مارچ بروز منگل رات **12** بج کر **09** منٹ پر شروع ہو کر **31** مارچ بروز بدھ شام **5** بج کر **26** منٹ پر ختم ہوگا۔ (بقیہ ص **61**)

# رشتہ کی بندش سے نجات کے اعمال

مرتب: محمد عارف

## طلسم عقد بستہ کے لیے

پیرزادہ محمد مبین ھاشمی صاحب مدظلہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی عورت یا مرد یا لڑکے لڑکی کا عقد سحر وجادو کے ذریعے باندھ دیا گیا ہو اور کسی قسم کی کوئی تدبیر کارگر ہوتی نظر نہ آ رہی ہو اور مایوسی دامن گیر ہو چکی ہو تو ذیل کی عبارت کو اکتالیس بار پڑھا جائے اور لکھ کر اسے پاس رکھا جائے تو عقد بندی کا جادو باطل ہو جائے گا۔ اگر یہ عمل اس طرح کیا جائے کہ جمعۃ المبارک سے شروع کر کے سات روز تک متواتر صبح شام 25 بار پڑھیں، پھر بعد نماز عشاء ایک سو پچیس (125) بار پڑھیں۔ اس عمل کے بعد اس کو لکھ کر بازو پر باندھ لیں، نصیب کشائی کے لیے مجرب ہے۔

وَتَسْوْتَهَا جَوْمَيَا قَاسَوْا اَوْ مَاسَاتَا تَمْهَاتَا قَاقُوْ اَشَاطَاتَا سَوْعَوْهَاتَا لَقِسَاتَا خَاصَوْ طَلَافَا خَادَوْ سَوْ تَطَاوَسْتَوْ هَتَا وَجَيَا مَا قَا اَسَوْا سَاتَوْا هَمْتَا قَاهَوْا طَاشَا تَاسَوْا هَوْ قَوْسَا خَا اَوْ تَسْهَا جَوْ مَسْقَاتَسْهَاتَوْا مَسْقَاقَوْا۔

نوٹ: اس عمل کو صرف عاملین حضرات کر سکتے ہیں، جنہیں سریانی اور عبرانی زبان کے عمل کرنا آتے ہوں۔

## شادی میں رکاوٹ ہو تو

یَااَللّٰہُ یَالَطِیْفُ یَارَحِیْمُ

اگر شادی میں رکاوٹ ہو تو ہر نماز کے بعد دو سو بائیس (۲۲۲) مرتبہ ان کلمات کو پڑھیں۔

## صدقہ برائے بندش نکاح

حکیم پیر صوفی عبدالروف نظامی چشتی صاحب نے تحریر فرمایا کہ حسبِ توفیق زرد رنگ کا کپڑا لے کر اس میں چنے کی دال، شکر، میٹھا سوڈا...... تینوں کا برابر وزن سوا کلو ہو، اس کپڑے میں باندھ کر اپنے جسم سے سات مرتبہ پھیر کر جمعرات کے روز عصر کی نماز کے بعد کھول کر ایسی جگہ رکھ دیں، جہاں کیڑے مکوڑے ہوں۔ بندشِ نکاح کے لئے یہ صدقے والا عمل کم از کم پانچ جمعرات ضرور کریں۔ ان شاء اللہ مقصد ہاتھ آ جائے گا۔

## رشتہ کی سخت بندش سے نجات

سید مبارک علی شمسی صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ جس لڑکی کا نکاح باندھ دیا گیا ہو اور شادی کی کوئی صورت نظر نہ آ رہی ہو یا پھر رشتے آتے ہوں مگر طے نہ ہو پاتے ہوں تو اسے چاہیے کہ باوضو ہو کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کو بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) مرتبہ اکتالیس (۴۱) یوم تک اس طرح پڑھے کہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ مکمل کر کے دو رکعت نمازِ حاجت ادا کرے۔ پھر پڑھنا شروع کرے اور ایک ہزار کے بعد پھر نماز بجا لائے اور اسی ترتیب سے بارہ ہزار (۱۲۰۰۰) مکمل کرے۔ اور آخری روز نمازِ حاجت سے فارغ ہو کر بسم اللہ شریف کا نقش مشک و زعفران سے ہرن کی جھلی پر یا آہنی قلم سے چاندی کی تختی پر کندہ کر کے خوشبو لگا کر اپنے پاس رکھے۔ ان شاء اللہ جلد نکاح کا پیغام آئے گا اور بندش وغیرہ کا خاتمہ ہوگا۔

اور وہ نقش یہ ہے:

| ۱۹۶ | ۱۹۹ | ۲۰۲ | ۱۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۱ | ۱۹۰ | ۱۹۵ | ۲۰۰ |
| ۱۹۱ | ۲۰۴ | ۱۹۷ | ۱۹۴ |
| ۱۹۸ | ۱۹۳ | ۱۹۲ | ۲۰۳ |

یا اللہ کریم! تجھے تیری کبریائی کا واسطہ، یا اللہ! تجھے تیرے محبوب کا واسطہ، یا اللہ! تجھے جناب زہرا سلام اللہ علیہا کی عظمت کا واسطہ، فلاں بنت فلاں کے نکاح کی بندش کا خاتمہ ہو اور فلاں کی جلد شادی ہو، آمین

ماہر علوم مخفی صوفی پیر غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ (حویلی لکھا)

# اعداد متحابہ کا بے نظیر جفری عمل محبت اور حاضری مطلوب کیلئے

اعداد متحابہ کا علم اپنی جگہ ایک سمندر ہے۔ کہنے کو تو دو الفاظ (رک، رفد) ہیں جن کے اعداد ۲۲۰، اور ۲۸۴ ہیں۔ لیکن ان کے اندر حُب، حاضری مطلوب اور قلب کو کشش کرنے کے لیے بے پناہ طاقت ہے۔ اس کی تعریف کے لیے ایک الگ کتاب لکھی جاسکتی ہے۔ لیکن مختصر یہ کہ اس میں ایسی کشش ہے کہ جیسے مقناطیس لوہے کو اپنی طرف کھینچتا ہے۔ جب اس کا عمل یا نقش تیار کر کے طالب اپنے پاس رکھتا ہے تو کا عشق مطلوب پر غالب آتا ہے۔ اور مطلوب کا دِل صرف طالب کے لیے تڑپتا ہے اور عاشق محبوب بن کے رہ جاتا ہے۔

بڑے بڑے جفار اعداد متحابہ کے متعلق مختلف عملیات واصول رکھتے ہیں لیکن یہ طریقہ تمام طریقوں پر افضل اور آسان ہے۔ عمل کی ترتیب کچھ اس طرح ہے۔

## طریق عمل

ا۔ نام طالب مع والدہ کے اعداد نکال کر ان اعداد کو (۲۲۰) سے ضرب دیں۔ اور پھر حاصل ضرب کو (۵۰۴) سے ضرب دیں۔ اور اس حاصل ضرب سے ایک مربع آتشی رفتار سے پر کریں۔

۲۔ نام مطلوب مع والدہ کے اعداد نکال کر ان اعداد کو (۲۸۴) سے ضرب دیں۔ حاصل ضرب کو (۵۰۴) سے ضرب دیں۔ اس حاصل ضرب سے ایک مربع خاکی پر کریں۔

اَب دنوں نقوش کو ایک دوسرے پر اس طرح رکھیں کہ نقوش کے خانے ایک دوسرے کے خانوں پر آجائیں۔ اَب اسے تہہ کر کے معطر کر دیں اور کپڑے میں سِلا کر سیدھے بازو پر باندھ لیں یا گلے میں پہن لیں۔ چند ساعتوں کے بعد ہی محبوب کے دِل میں ایسی محبت کی لہر اُٹھے گی کہ وہ کسی نہ کسی بہانے طالب سے بات کرنے اور ملنے کے لیے پریشان ہوگا۔ اور جب تک طالب کے پاس حاضر نہ ہوگا اُسے چین اور سکون نہ آئے گا۔

## لوازمات عمل

ا۔ قلم کاہی یا انار کی لکڑی کا بنائیں جس سے نقوش لکھے جائیں گے۔

۲۔ زعفران و عرق گلاب کے محلول سے نقوش لکھے جائیں گے۔

۳۔ نقوش باوضو قبلہ رُخ ہو کر لکھیں۔

۴۔ ہر خانہ بھرتے وقت زبان سے کہیں ''رک رفد'' اور منہ میں کوئی میٹھی چیز رکھ کر نقش لکھیں۔

۵۔ عمل کی تیاری کے وقت بخور صندلین کا روشن کریں۔

۶۔ نقوش لکھتے وقت کسی سے بات نہ کریں اور دونوں نقوش پہلے ہی رف بنا کر اپنے سامنے رکھ لیں اور بوقت تحریر صرف نقل کریں۔

۷۔ ان نقوش کو سعد ساعت میں لکھیں۔ یونی نوچندی جمعرات کی پہلی ساعت۔ یا زہرہ مشتری کے دن زہرہ زور مشتری کی ساعتوں میں تیار کریں۔ یا تثلیث یا تسدیس مشتری وزہرہ یا پھر ان دونوں ستاروں کے قران میں لکھیں۔

**مثال:** نام طالب مع والدہ: محمد اشرف بن سکینہ: اعداد: ۸۱۸

نام مطلوب مع والدہ: فرزانہ بنت بلقیس: اعداد: ۵۴۵

عمل طالب: اعداد طالب مع والدہ:

X۵۰۴=۹۰۶۹۹۸۴۰۱۸X۲۲۰=۷۹۹۶۰۱۸

۹۰۶۹۹۸۴۰ تفریق ۰=۹۰۶۹۹۸۱۳۰ تقسیم ۴

حاصل تقسیم = ۲۲۶۷۴۹۵۲ باقی ۲ بچے کسر خانہ نمبر ۹ میں آئے گی۔ نقش طالب آتشی رفتار سے یہ تیار ہوا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۶۷۴۹۵۹ | ۲۲۶۷۴۹۶۳ | ۲۲۶۷۴۹۶۶ | ۲۲۶۷۴۹۵۲ |
| ۲۲۶۷۴۹۶۵ | ۲۲۶۷۴۹۵۳ | ۲۲۶۷۴۹۵۸ | ۲۲۶۷۴۹۶۴ |
| ۲۲۶۷۴۹۵۴ | ۲۲۶۷۴۹۶۸ | ۲۲۶۷۴۹۶۱ | ۲۲۶۷۴۹۵۷ |
| ۲۲۶۷۴۹۶۲ | ۲۲۶۴۹۵۶ | ۲۲۶۷۴۹۵۵ | ۲۲۶۷۴۹۶۷ |

وفق ۹۰۶۹۹۸۴۰

عمل مطلوب: اعداد مطلوب مع والدہ:

X۵۰۴۱۵۴۵X۲۸۴=۵۴۷۸۰

۷۸۰۰۸۴۲۰= تفریق: ۳۰ باقی= ۷۸۰۰۸۳۹۰ تقسیم: ۴

حاصل تقسیم: ۱۹۵۰۲۰۹۷، باقی: ۲ بچے۔ کسر خانہ نمبر ۹ میں آئے گی۔

نقش مربع خاکی رفتار سے یہ تیار ہوا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹۵۰۲۰۹۷ | ۱۹۵۰۲۱۱۱ | ۱۹۵۰۲۱۰۸ | ۱۹۵۰۲۱۰۴ |
| ۱۹۵۰۲۱۰۹ | ۱۹۵۰۲۱۰۳ | ۱۹۵۰۲۰۹۸ | ۱۹۵۰۲۱۱۰ |
| ۱۹۵۰۲۱۰۲ | ۱۹۵۰۲۱۰۶ | ۱۹۵۰۲۱۱۳ | ۱۹۵۰۲۰۹۹ |
| ۱۹۵۰۲۱۱۲ | ۱۹۵۰۲۱۰۰ | ۱۹۵۰۲۱۰۱ | ۱۹۵۰۲۱۰۷ |

وفق ۷۸۰۰۸۴۲۰

مربع آتشی کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

مربع خاکی کی رفتار یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## بقیہ (ص 6): درسِ قرآن

انہوں نے فرعون کو منہ توڑ جواب دیا۔ کہنے لگے کہ ہم اب ہرگز تمہاری باتوں میں نہیں آئیں گے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے قول و فعل، معجزات، ان کا نورانی چہرہ، ان کی سادگی، ان کی شرافت، ان کی سچائی، سب واضح دلائل تھے۔ جن کو دیکھ جادوگر کر ایمان لا چکے تھے۔ اس لیے انہوں نے کہا کہ ان حقائق کی موجودگی میں ہم تیری بات نہیں مان سکتے۔ ہم اس ذات کے مقابلے میں تجھے ترجیح نہیں دے سکتے۔ جس نے ہمیں پیدا کیا ہے۔ ہم تیری دھمکیوں اور تیری سزاؤں سے نہیں ڈرتے، تو جو کچھ کرنا چاہتا ہے کرے، ہم ہر قسم کی سزا کیلئے تیار ہیں۔ بے شک ہم اپنے پروردگار پر ایمان لا چکے ہیں، ہم جادو اور اپنے تمام گناہوں سے توبہ تائب ہوتے ہیں۔

## بقیہ (ص 6): سات سلام چہل کاف سے فیض یافتہ افراد کے واقعات

فون آیا تو پہلے کی نسبت مزید خوش کرنے والی باتیں تھیں۔ جب **40** دن مکمل ہونے کے بعد ان کا فون آیا تو بہت ہی زیادہ خوش تھے۔ کہنے لگے اب تو ایسا لگتا ہے کہ کاروبار پہلے سے بھی زیادہ تیز چل پڑا ہو۔ ان کو مبارک باد دی۔ صدقات و خیرات کی ترغیب دی اور سات سلام چہل کاف کو روزانہ باقاعدگی اور پابندی سے پڑھتے رہنے کی تاکید کی اور ان کو مزید کہا کہ آپ اگر اس کے ساتھ ایک دو عمل مزید بھی منگوالیں تو بہت بہتری اور مستقل بہتری اور آئندہ کیلئے حفاظت کا معاملہ بھی بہتر اور اچھا رہے گا۔ حفاظت اور حصار کیلئے ان کو حصار قرآنی کبیر کا مشورہ دیا۔ اور کاروباری و رزق کی ترقی اور اضافے کیلئے سورۂ مزمل کا عمل لینے کو کہا۔ سات سلام چہل کاف پڑھنے سے چونکہ ان کو کافی فائدہ ہوا تھا۔ اور ادارے پر ان کا اعتماد بڑھا تھا اور مزید اعمال کا شوق ان کے دل میں پیدا ہوا تھا۔ ساتھ ان کو ان اعمال کے فوائد بھی سمجھائے تھے۔ تو انہوں نے وہ دونوں اعمال بھی منگوا لیے اور پھر جب بھی ان کا فون آیا تو ہمیشہ خوش، مطمئن اور دعا گو ہی دکھائی دیے۔ اللہ پاک سب کے رزق روزگار میں برکتیں عطا فرمائے۔ سب کی پریشانیاں دور فرمائے۔ آمین ثم آمین

# ایک ہی دن میں کئی اعمال کے عامل بننے کا سنہری موقع

عاملین اور طالبین علوم روحانیات اس وقت کا شدت سے انتظار کرتے ہیں تاکہ طویل قسم کی پرہیزوں والی چلہ کشی کی بجائے ایک ہی وقت میں عمل کر کے کسی خاص عمل کا عامل بنا جاسکے اور ایک سال تک اس کو استعمال بھی کیا جاسکے ۔ آپ بغیر نقصان اور رجعت کے کئی اعمال کے عامل بن سکتے ہیں۔

**مورخہ 20 مارچ 2021ء بروز ہفتہ کو 14:39 پر نوروز کا وقت شروع ہو رہا ہے۔**

## نورانی اعمال

- حصارِ خاص
- حصار قرآنی کبیر
- دعائے حیدری
- سات سلام
- آیت شفاء
- منزل کا عمل
- سورۃ اخلاص
- سورۃ جن
- سورۃ قریش
- اَفَحَسِبْتُم کے عمل کے عامل بنیں

## علوی نورانی اعمال

- عمل باندھ جادو
- عمل عصائے کلیم اللہ
- مندرہ شاہ علی
- مندرہ کبیر
- نورانی مندرہ

## خاص خاص اعمال

- بکرے والا عمل
- سری والا عمل
- تھیلی والا عمل
- اونٹ کی ہڈی والا عمل

## علوی اعمال

- چہل کاف 2
- چہل کاف 3
- چہل کاف 4
- قصیدہ غوثیہ
- عمل حب خاص 1
- عمل حب خاص 2
- عمل واپسی سحر 1
- عمل واپسی سحر 2

## باموکل اعمال

باموکل اعمال کرنا ہر کسی کے بس کی بات نہیں ۔ ان میں سخت پرہیز کے ساتھ چلہ کشی کرنا اور پھر تھوڑی سی غلطی پر رجعت اور نقصان کا سامنا کرنا پڑتا ہے ۔ باموکل اعمال کرنے کے لیے گرہن کا وقت ایک بہت بڑی نعمت ہے ۔ بغیر کسی نقصان ورجعت کے عمل کریں۔

- آیت الکرسی باموکل
- آیت قطب باموکل
- چہل کاف باموکل
- سورۃ اخلاص باموکل 1
- سورۃ اخلاص باموکل 2
- سورۃ مزمل باموکل
- سورۃ یٰسین باموکل
- سورۃ فیل باموکل
- سورۃ جن باموکل
- سورۃ کوثر باموکل
- سلام قولا من رب رحیم باموکل
- حسبنا اللہ و نعم الوکیل باموکل
- بسم اللہ باموکل
- اللہ الصمد باموکل
- آیت کریمہ باموکل

**نوٹ:** ان اعمال کے علاوہ بھی بہت سے باموکل اور خاص خاص اعمال ہیں جو عاملین حضرات کر سکتے ہیں۔



روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0333-7772775 0309-7772775 042-35410586
ruhanidarsgah ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

تعویذ خیر و برکت کی تفصیل goo.gl/6hsXr7

# عمل خزینۂ فتوحات

ہر حال میں فتح، ہر مقام پر فتح، ہر موقع پر فتح، ہر وقت فتح، ہر جگہ پر فتح، ہر مقصد میں فتح، ہر کام میں فتح، جی ہاں! یقینی فتح آپ کی امید، خیال، توقع، سوچ سے بڑھ کر فتح۔ عمل خزینۂ فتوحات سے بفضلِ خداوندی ہر قدم پر فتوحات کے دروازے کھلنا شروع ہوجاتے ہیں۔

**ہدیہ: 3100 روپے**

عمل خزینۂ فتوحات کے پڑھنے سے ہر قسم کی چھوٹی، بڑی، نئی، پرانی، معمولی، سخت...... بندشیں اور رکاوٹیں بھی ختم ہوجاتی ہیں۔ اس عمل کی ریاضت ہر شخص باآسانی کرسکتا ہے۔ اس عمل کی دو ریاضتیں (چلّے) کروائی جاتی ہیں۔ اس عمل سے مکمل فیض یاب ہونے کے لیے چلّہ کشی لازمی ہے۔ صرف اجازت سے یہ عمل جاری نہیں ہوتا۔



# دفع آسیب کا خاص عمل

**ہدیہ: 1600 روپے**

ایک ایسا عمل جو جنات و آسیب زدہ مریضوں کا علاج کرنے والے عاملین کے لیے بہت ضروری ہے۔ اس عمل کے چند فوائد:

* سخت سے سخت آسیب مریض کا جسم چھوڑ کر چلا جائے گا۔
* سخت سے سخت آسیب کا اثر مریض پر سے ختم ہوجائے گا۔
* سخت سے سخت آسیب گھر و دفتر سے نکل جائے گا۔
* سخت سے سخت آسیب بلڈنگ سے نکل جائے گا۔
* سخت سے سخت آسیب فیکٹری و گودام سے نکل جائے گا۔
* سخت سے سخت آسیب زمین، رقبہ، کھیت سے نکل جائے گا۔



# عمل دفع موذی امراض (سات یوم)

**ہدیہ: 1600 روپے**
**شاگردوں کیلئے: 1100 روپے**

## ہر بیماری کا تیرہ (۱۳) یوم میں علاج کریں

صرف سات یوم میں اس عمل کے عامل بننے کے بعد مریضوں کو ہر قسم کے موذی امراض، سخت نفسیاتی امراض، فالج، لقوہ، کینسر، جسم کے مختلف حصوں کے امراض (دل، جگر، گردہ، معدہ وغیرہ) اور ہر قسم کے رنج و غم سے نجات دلوائیں، اپنی شہرت میں اضافہ کریں اور ثوابِ دارین بھی حاصل کریں۔ ہر عاقل بالغ مرد وعورت اس عمل کا عامل صرف سات یوم کی ریاضت کرکے بن سکتا ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کے بعد قریب اور دور کے مریضوں کا روحانی علاج کیا جاسکتا ہے۔ فون پر بھی دم کیا جاسکتا ہے۔ یہ عمل ایسے مریضوں کے لیے بھی پیغام شفاء ہے جن کو ہر طبیب و ڈاکٹر نے جواب دے دیا ہو۔

**نوٹ:** اجازت کے ساتھ عمل کے مختلف طریقہ استعمال ساتھ دیے جائیں گے۔



# ۳۴ کے نقش کے عامل بنیں

**ہدیہ: 1600 روپے**
**شاگردوں کیلئے: 1100 روپے**

۳۴ کا نقش "علم النقوش" کے بنیادی نقوش میں سے ہے اور روحانی علاج اور عملیات میں بہت زیادہ استعمال ہوتا ہے۔ یہ ۱۶ خانوں پر مشتمل ہوتا ہے اور اس کو مربع (۴×۴) کا نقش بھی کہتے ہیں۔

اگر چاروں چالوں (آتشی، بادی، آبی اور خاکی) کی زکوۃ نکال لی جائے تو پھر جب کسی عمل کا چاروں چالوں میں سے کسی چال سے مربع نقش لکھیں گے تو اس نقش میں بہت زیادہ تاثیر پیدا ہوجائے گی۔

روحانی درس گاہ میں ۳۴ کے نقش کی چاروں چالوں کی بنیادی اور بڑے درجے کی زکوۃ نکلوائی جاتی ہے۔ ہر عامل کو بنیادی درجے کی زکوۃ ضرور نکالنا چاہیے تاکہ روحانی علاج میں بہت ترقی حاصل ہو۔

**خاص اجازت:** کم وقت میں عامل بننے کے لیے خاص اجازت لے سکتے ہیں۔

سید انور فراز (کراچی)

# رمضان المبارک کے اعمال

## رویت ہلال رمضان المبارک

رمضان المبارک کا چاند دیکھ کر فوری طور پر تین مرتبہ اللہ اکبر کہنا اور سات (۷) بار سورہ فاتحہ پڑھ کر دعا کرنا ایک مفید اور افضل عمل ہے۔ اگر آپ نے اس وقت کوئی انگوٹھی کسی نگینے یا نقش کی پہنی ہوئی ہے تو اس پر بھی دم کریں۔ اس طرح اس کی تاثیر میں اضافہ ہوجائے گا۔ اگر آپ کے پاس کوئی لوح یا نقش وغیرہ ہے تو اس پر بھی دم کرلیں۔

## ایک نادر عمل رویت ہلال

اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کا پورا سال حفظ و امان اور کامیابی اور خوش حالی کے ساتھ عزت و احترام کے ساتھ گزرے تو اس کے لیے یہاں ہم ایک مختصر سا بہت آسان عمل لکھ رہے ہیں۔ یہ عمل گزشتہ سال بھی دیا گیا تھا اور بے شمار لوگ اس سے ہر سال فائدہ اٹھاتے ہیں۔

رمضان کا چاند دیکھ کر اپنا بنیادی مطلب اور مقصد دل میں رکھتے ہوئے سات (۷) بار مندرجہ ذیل اسما کا ورد کریں اور پھر اپنے مقصد کے لیے دعا مانگیں: یَااِسْرَافِیْلُ یَامِیْکَائِیْلُ یَاسَتَّارُ یَاغَفَّارُ

یہ عمل چاند دیکھنے کے بعد سات (۷) دن تک روزانہ کریں اور کوئی ناغہ نہ کریں۔ ان شاء اللہ آپ کا مطلب و مقصد پورا ہوگا اور خیر و برکت کے دروازے کھل جائیں گے۔

اس کے بعد ہر مہینے نیا چاند دیکھ کر اسی عمل کو دہراتے رہیں یعنی نیا چاند دیکھنے کے بعد ہر ماہ سات (۷) روز تک یہ عمل کرتے رہیں تو اس طرح آئندہ سال دوسرے رمضان کے چاند تک اس عمل کا چلّہ پورا ہوجاتا ہے اور پھر اس عمل کی برکت سے زندگی بدل جاتی ہے۔ وہ لوگ اس عمل کو ضرور کریں جو طویل عرصے سے گوناگوں مسائل کا شکار ہیں اور سمجھتے ہیں کہ ان کی زندگی نامرادی اور ناکامی میں گزر رہی ہے۔ ان شاء اللہ ایک سال بعد وہ اپنی زندگی کو بدلا ہوا پائیں گے۔

## ایام بیض اور دعائے مُجیر

رمضان المبارک کی تیرہ، چودہ اور پندرہ تاریخ کو ایام بیض کہا جاتا ہے۔ ان تاریخوں میں اگر دعائے مجیر پڑھ لی جائے تو جملہ گناہوں کی معافی، تمام آفات سے تحفظ، قرضے سے نجات، بیماری سے شفا، قید سے رہائی، حکام کے نزدیک عزت و مرتبہ، عہدے میں ترقی، کمائی میں خیر و برکت ہوتی ہے۔ اس کے علاوہ تمام غم و فکر اور دشمنوں، ظالموں سے خلاصی ہوجاتی ہے۔ سال بھر میں صرف تین روز کی مختصر سی ریاضت بے شمار فوائد کا سبب بنتی ہے۔

دعائے مجیر یہ ہے۔ اسے ہر نماز کے بعد جتنا ورد کرسکتے ہوں کریں، عشاء کے بعد زیادہ کثرت سے پڑھیں۔

سُبْحَانَكَ يَا اَللّٰهُ تَعَالَيْتَ يَارَحْمٰنُ اَجِرْنَا مِنَ النَّارِ يَا مُجِيْرُ۔

سُبْحَانَكَ يَارَحِيْمُ تَعَالَيْتَ يَاكَرِيْمُ اَجِرْنَا مِنَ النَّارِ يَامُجِيْرُ

## وظیفہ برائے روزگار

موجودہ دور میں عام انسان کی زندگی ایک جہد مسلسل کا نمونہ ہے اور جدوجہد کے دوران میں کون سے مسائل ہیں، جو انسان کو درپیش نہیں ہیں؟ لیکن سب سے بڑا مسئلہ غم روزگار ہے۔ اگر آپ بے روزگار ہیں تو رمضان کے مہینے میں نوچندی جمعرات، جمعہ، اتوار یا پیر کے دن سے یہ وظیفہ شروع کریں اور خدا کی قدرت کا نظارہ کریں۔

روزہ کھول کر مغرب کی نماز پڑھیں اور دعا مانگنے سے پہلے گیارہ (۱۱) بار درود شریف پڑھ کر ایک سو انتیس (۱۲۹) مرتبہ اسم الٰہی "یَالَطِیْفُ" کا ورد کریں۔ اس کے بعد سورہ شوریٰ کی یہ آیت نو (۹) مرتبہ پڑھیں۔

اَللّٰهُ لَطِيْفٌۢ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ﴿١٩﴾ (الشوریٰ:۱۹)

پھر گیارہ (۱۱) بار درود شریف پڑھ کر رزق و روزگار کی ترقی اور کاروبار کے لیے یا بے روزگاری سے نجات کے لیے دعا کریں۔ یہ وظیفہ چالیس (۴۰) دن تک کریں۔ ان شاء اللہ، بہت خیر و برکت ہوگی اور روزگار سے متعلق مشکلات میں آسانی ہوگی۔

خیال رہے کہ اس وظیفے کو اگر اس وقت تک جاری رکھا جائے جب تک خوش حالی نہ آ جائے تو یہ بہت افضل ہوگا کیونکہ رزق میں فراوانی کے لیے یہ بہت ہی مجرب عمل ہے۔ جن لوگوں کے حالات ہمیشہ اپ اینڈ ڈاؤن کا شکار رہتے ہیں، انہیں یہ وظیفہ لمبے عرصے تک جاری رکھنا چاہیے۔ اس کی برکت سے ان کی زندگی میں خوش حالی اور ترقی کے دروازے ہمیشہ کے لیے کھل سکتے ہیں مگر یقین کامل بھی ضروری ہے۔

## وسعت و برکتِ رزق

اگر رزق میں برکت اور اضافہ نہیں ہے، جو کچھ کماتے ہیں، سب ختم ہوجاتا ہے بلکہ مہینے کے آخر میں اُدھار مانگنے کی نوبت آ جاتی ہے، ہاتھ میں پیسہ نہیں رُکتا تو اس کے لیے ایک مجرب وظیفہ دیا جا رہا ہے۔ اس پر عمل کریں، ان شاء اللہ خیر و برکت بھی ہوگی اور رزق میں اضافہ بھی ہوگا۔

سب سے پہلے اپنے نام کے اعداد معلوم کریں اور پھر نوچندی اتوار، پیر، جمعرات یا جمعہ سے روزانہ عشاء کی نماز کے بعد یہ وظیفہ اول آخر درود شریف کے ساتھ شروع کریں اور بہتر یہ ہوگا کہ اسے کبھی ترک نہ کریں یعنی ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ وظیفہ یہ ہے: یَاوَاسِعُ وُسَاعَتِی

اب ایک مثال کے ذریعے اس عمل کی مزید وضاحت کی جا رہی ہے مثلاً کسی کا نام محمد عادل ہے اور ماں کا نام فاطمہ ہے تو نام اور والدہ کے نام کے اعداد ابجد قمری سے نکالیں جو یہ ہوں گے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| م ح م د | = | ۴+۴۰+۸+۴۰ | = | ۹۲ |
| ع ا د ل | = | ۳۰+۴+۱+۷۰ | = | ۱۰۵ |
| ف ا ط م ہ | = | ۵+۴۰+۹+۱+۸۰ | = | ۱۳۵ |
| کل اعداد | = | | | ۳۳۲ |

پس معلوم ہوا کہ محمد عادل بنت فاطمہ کے کل اعداد تین سو بتیس (۳۳۲) ہوئے۔ لہٰذا روزانہ اول آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ تین سو بتیس (۳۳۲) مرتبہ مندرجہ بالا اسمائے الٰہی کا ورد کر کے اللہ سے دعا کیا کریں۔

## عمل حل المشکلات

چاند رات کو عشاء کے بعد یا نیا چاند ہونے کے بعد کسی بھی نوچندی اتوار، پیر، جمعرات یا جمعہ سے دو رکعت نماز نفل برائے حاجت پڑھیں اور نفل کی ادائیگی کے بعد اپنی کسی بھی جائز حاجت کے لیے دعا کریں مثلاً شادی، مقدمہ میں کامیابی، قرض کی ادائیگی، رہائش سے متعلق پریشانی، کاروباری بندش، جاب کا حصول، دشمنوں کے شر سے نجات، الغرض کوئی بھی جائز مقصد ہو اسے ذہن میں رکھ کر دعا کی جائے اور اس عمل میں کوئی ناغہ نہ ہونے پائے، صرف خواتین کو خاص دنوں میں ناغہ کا حق حاصل ہے۔

گیارہ بار درود شریف اول و آخر کے ساتھ مندرجہ ذیل وظیفہ چار سو تہتر (۴۷۳) مرتبہ پڑھیں اور پھر عاجزی اور انکساری کے ساتھ اللہ سے اپنی مشکل کے حل کے لیے دعا کریں۔ وظیفہ یہ ہے:

کٓھٰیٰعٓصٓ کِفَایَتُنَا۔ حٰمٓعٓسٓقٓ حِمَایَتُنَا

اس وظیفے کو رمضان کی ستائیسویں شب تک جاری رکھیں اور پھر ستائیسویں شب جس قدر بھی گڑگڑا کر، آہ و زاری کے ساتھ دعا کر سکتے ہیں، کریں اور دوسرے دن حسب توفیق غریبوں میں صدقہ و خیرات کریں۔ ان شاء اللہ مشکل سے مشکل اور خواہ کتنا ہی تکلیف دہ مسئلہ ہو، ضرور حل ہو جائے گا۔

# عمل حٰمٓ

حضرت مولانا حسن الہاشمی رحمہ اللہ (دیوبند)

یہ حرف قرآن حکیم کی کئی سورتوں کے شروع میں استعمال ہوئے ہیں لیکن پہلی مرتبہ چوبیسوے سپارے کی سورۂ مومن کے شروع میں ان کا ذکر ہوا ہے۔ ان کے اعداد سینتالیس (۴۷) ہیں۔

ان کی تاثیرات بے شمار ہیں اور ان کے عمل کے لئے لکھی ہوئی تختی کا تصور بھی ضروری ہے۔

طریقہ عمل یہ ہے کہ ایک تختی پر حامیم لکھ لیں اور روزانہ ایک ہزار (۱۰۰۰) مرتبہ اس تختی کی طرف دیکھ کر حامیم پڑھتے رہیں۔ لگاتار سینتالیس (۴۷) دن تک اس عمل کو جاری رکھیں۔ سینتالیس (۴۷) دن کے بعد مزید سینتالیس (۴۷) دن تک حامیم صرف پانچ سو (۵۰۰) مرتبہ بغیر تختی کی طرف دیکھے ہوئے پڑھیں۔ اس طرح کہ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اپنی دائیں طرف دیکھتے ہوئے پڑھیں۔ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اپنی بائیں طرف دیکھتے ہوئے پڑھیں۔ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ زمین کی طرف دیکھتے ہوئے پڑھیں۔ ایک سو (۱۰۰) مرتبہ آسمان کی طرف یا چھت کی طرف دیکھتے ہوئے پڑھیں اور ایک سو (۱۰۰) مرتبہ اپنے سامنے تا حد نظر دیکھتے ہوئے پڑھیں۔ جب یہ چلّہ بھی پورا ہو جائے تو اسی عمل کا تیسرا چلّہ اس طرح کریں کہ صبح کے وقت مشرق کی طرف منہ کر کے کھڑے ہو جائیں اور سینتالیس (۴۷) مرتبہ حامیم دل ہی دل میں پڑھیں اور اپنی آنکھیں بند رکھیں۔

یہ عمل بھی سینتالیس (۴۷) دن تک کریں۔ اس کے بعد جس کو بھی جس مقصد کے لئے یہ تعویذ لکھ کر دیں گے، اس کی مراد پوری ہوگی، ان شاء اللہ۔

نقش یہ ہے:

۷۸۶

| حٰمٓ | |
|---|---|
| حٰمٓ | حٰمٓ |
| حٰمٓ | حٰمٓ |

حامیم کا نقش کسی بھی مریض کو پینے کے لئے دیا جا سکتا ہے۔ اگر سینتالیس (۴۷) دن تک اس کو روزانہ ایک نقش پلا دیا جائے تو اللہ کے فضل و کرم سے موذی اور مہلک مرض سے بھی نجات مل جائے گی۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۷ | ۱۲ | ۱۹ |
| ۱۸ | ۱۶ | ۱۴ |
| ۱۳ | ۲۰ | ۱۵ |

جو شخص حامیم کا عامل مذکورہ چلّے پورے کرنے کے بعد بن جائے، وہ دفینے کا ادراک بھی کر سکتا ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ ''حٰمٓ'' کا نقش مربع عامل اپنے دائیں بازو پر باندھ کر جس مقام پر دفینہ ہو، وہاں بیٹھ جائے اور آنکھیں بند کر کے دل ہی دل میں سینتالیس (۴۷) مرتبہ حامیم پڑھے۔ پھر یہ تصور کرے کہ جیسے وہ زمین کے نیچے کی چیزیں دیکھ رہا ہے۔ اگر وہاں دفینہ ہوگا تو عامل کی نظر آ جائے گا اور یہ معلوم ہو جائے گا کہ دفینے میں کیا چیز ہے؟ سونا ہے یا چاندی ہے اور کس قدر ہے؟

''حٰمٓ'' کا نقش مربع اس طرح بنائیں:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۵ | ۱۸ | ۴ |
| ۱۷ | ۵ | ۱۰ | ۱۶ |
| ۶ | ۲۰ | ۱۳ | ۹ |
| ۱۴ | ۸ | ۷ | ۱۹ |

اگر ''حٰمٓ'' کا عامل کسی مریض پر سینتالیس (۴۷) مرتبہ ''حٰمٓ'' پڑھ کر دم کر دے گا تو اس کو بفضلِ خدا فوراً صحت عطا ہوگی۔ مرض اگر شدید ہو تو عامل کو چاہئے سینتالیس (۴۷) دن تک مریض پر دم کرے۔ عامل ایک دن کا ہدیہ نوے (۹۰) روپے تک وصول کر سکتا ہے۔ نقش کا ہدیہ اگر وہ پینے کے لئے دے رہا ہے تو فی نقش نو (۹) روپے اور اگر وہ پانچ ''حٰمٓ'' والا نقش بنا کر دے فی نقش اٹھارہ (۱۸) روپے تک لے سکتا ہے۔ دفینہ معلوم کرنے کے لئے نو سو (۹۰۰) روپے لے سکتا ہے۔ اس سے زیادہ لے گا تو عمل ضائع ہو جائے گا۔

نئی کتاب

# اعمالِ قرآنی صدری

(فوٹو کاپی اعلیٰ پیپر)

مصنف فیصل حمید نقشبندی

عاملین عوام وعلماء جس کا شدت سے انتظار کر رہے تھے وہ آ گئی

قیمت: 1500 روپے خاص اجازت کے ساتھ قیمت: 2500 روپے

● اولادِ نرینہ ● عمل کشف ● تسخیر ہمزاد ● فراخی رزق وغناء ● شادی کی بندش کھولنا ● محبت بین زوجین ● خاوند کی بے رُخی ● برائے مغلوبی دُشمن ● تسخیر دُنیا ● سوزاک سے شفاء ● آتشک سے شفاء ● ضمیر شناسی ● تشخیص میں مدد ● کمزوری نظر ● وسعت رزق ● تشخیص مجرب ● نحوست و گردش ● قید سے رہائی ● مال گمشدہ ● دروزہ کیلئے ● اولادِ نرینہ ● تسخیر خاص ● حُبّ وعشق ● سر میں درد ● لکنت زبان ● کرونا وکینسر کا مجرب عمل ● ناراض بیوی کی واپسی ● حصول اولاد ● عمل دستِ غیب ● حُبّ خاص ● بندش توڑ عمل ● بدنظری کا خاتمہ ● مقدمہ میں کامیابی ● شوہر کو تابعدار کرنا ● وسعت رزق ● حل المشکلات ● حُبّ نوادرات ● بے اولادی کا خاتمہ ● ناجائز تعلقات کا خاتمہ ● عمل الحُبّ ● دستِ غیب وسعتِ رزق ● ہلاکتِ عدو (دشمن) ● نکاح باندھنا ● پنج گنج جبرائیل ● حاجت روائی مشکل کشائی ● تفرقہ بین دشمنان (ناجائز تعلقات) ● دفع رجعت ● خاتمہ جادو ● تباہی دشمن ● بیرون ملک روانگی حصول ویزہ ● گردوں کی پتھری ● بحالی عزت ونوکری ● حصولِ ویزہ (مجرب المجرب)

مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ
0332-4487877, 042-35410586
+maktabatulaarif

# لوح شرف مریخ

لوح شرف مریخ حصول قوت وشجاعت، دل کو قوی کرنا، غلبہ براعداء، دشمنوں کے شر سے محفوظ رہنے اور موذی جانوروں وآسیب سے تحفظ کیلئے موثر ترین ہے۔

لوح شرف مریخ مقدمات میں فتح یابی، دشمنان سے تحفظ اور فتح ونصرت کے لئے بڑی کارآمد ہے۔ جن میاں بیوی میں تفرقہ ہے۔ یا کسی بڑی جماعت میں عرصہ سے دشمنی وخصومت چلی آ رہی ہے۔ یا کسی کو کسی دشمن کا خوف واندیشہ ہے۔ یا کسی میدان جنگ یا خطرناک مقام پر جانے کا خوف ہے۔ یا کسی بڑی جماعت پر فتح پانی مقصود ہے اور اس سے حفاظت بھی درکار ہے یا مقدمہ میں فتح پانا ہے تو ان تمام مقاصد کے لیے لوح شرف مریخ نہایت قوی الاثر ہے۔ جس شخص کے پاس یہ لوح ہوگی۔ اس کا مقابلہ کرنے والا ہمیشہ ذلیل وخوار ہوگا اور کبھی غلبہ نہ پا سکے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔ امراض میں لقوہ۔ قولنج۔ رعشہ اور بلغمی مزاج کیلئے بھی مفید ہے۔ ان شاء اللہ

ھدیہ 3000 روپے علاوہ ڈاک خرچ

روحانی دکان دار العمل چشتیہ
0346-4312272, 042-35410586
ruhanishop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com
0320 0334 4312272 ruhani.shop ruhani-shop

نئی کتاب

# تحفہ مشکل کشاء

## حل المشکلات حاجت روا (حصہ دوم)

صفحات: 616

ترتیب وتشکیل: صوفی محمد اسلم نقشبندی مجددی

عام قیمت: 500 روپے

یہ مجرب اسرار مخفی وظائف عملیات وتعویذات کا مخزن عظیم نسخہ اولیاء اللہ کی مشہور نایاب و نادر کتابوں اور قدیم قلمی نسخوں سے ماخوذ ہے جو کہ حل المشکلات اور حاجت روائی کیلئے تیر بہدف، آزمودہ اور پُرتاثیر ہے۔

● شیطان کے وار سے بچاؤ کیلئے ● غصہ پر کنٹرول کیلئے ● شیطان کو پست کرنا ● دلی حاجت روائی کیلئے ● بخار کا تعویذ ● دشمن کے شر سے بچاؤ ● حافظے کی مضبوطی ● شیطان کو گھر سے بھگانا ● نعمتوں کا حصول ● دکان خوب چلے ● غربت کا خاتمہ ● آمدنی میں اضافہ ● ہمسایہ تنگ نہ کرے ● کبھی گھر میں فاقہ نہ ہو ● خاوند کی محبت کا حصول ● ہر مراد پوری ہو جائے ● بلڈ پریشر اور شوگر میں شفا ● جوڑوں کے درد میں آرام ● علم میں اضافے کیلئے ● مقدمہ میں کامیابی کیلئے ● بگڑا کام سنور جائے ● آفات ومصائب سے بچاؤ کیلئے ● اولاد تابعداری کرے ● حاکم مسخر ہو جائے ● ملازمت میں ترقی کیلئے ● گمشدہ چیز مل جائے۔ اور بہت سے عمل جو آپ کی مشکلات کو کم کر سکتے ہیں۔

مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ
0332-4487877, 042-35410586
+maktabatulaarif

# عبقری روحانی جنتری 2021ء

قیمت: 180 روپے

زندگی کو خوشحال بنا دینے والے نقوش تعویذات اور وظائف، مزید حیرت انگیز کرشماتی اثرات کے حامل نسخہ جات اور ٹوٹکوں سے بھی مزین! ہر نسخہ آزمودہ! بالخصوص مرد وخواتین کے امراض کا یقینی حل۔

اب آپ اور آپ کی نسلوں کو کبھی کسی عامل کی ضرورت نہ رہے گی کیونکہ یہ خاص نمبر لوگوں کے سینوں میں چھپے ایسے نقش، تعویذات لا رہا ہے، جو پہلے کبھی شائع نہیں ہوئے۔ قارئین کے آزمودہ تیر بہدف نقوش وتعویذات، بار ہا کے آزمودہ اور اجازت یافتہ! نسل در نسل آزمودہ اور اجازت یافتہ! نسل در نسل آزمودہ! صرف ایک نقش ہی آپ کی زندگی بدل سکتا ہے۔

اس کے علاوہ ایسے ایسے طبی تجربات، مشاہدات اور نسخہ جات کہ عقل دنگ رہ جائے! بے شمار کے آزمودہ طبی نسخے جو لوگ کسی کو دکھاتے بھی نہیں وہ صرف عبقری کے چاہنے والوں کیلئے اس خاص جنتری میں آ رہے ہیں! ایسے ایسے کاروباری راز کہ ایک نسخے سے آپ لاکھوں کما سکتے ہیں! نوکری، ویزہ کی پریشانی یا شادی کا مسئلہ اٹکا ہوا عبقری روحانی جنتری 2021 خاص آپ کیلئے ہی ہے۔

مکتبۃ العارف دار العمل چشتیہ
0332-4487877, 042-35410586
+maktabatulaarif

# خوش رہنے کے سات (۷) آسان طریقے

ڈاکٹر اختر احمد

خوشی ایک ایسی چیز ہے جس کو تلاش کیا جاسکتا ہے۔ بعض لوگ خوشیوں کے انتظار میں رہتے ہیں حالانکہ خوشیاں محنت سے حاصل کی جاتی ہیں۔ دیر پا اور گہری خوشی حاصل کرنے کے لیے کوشش لازمی ہے۔ ذیل میں ہم سات آسان اور سستے ترین طریقے بتائیں گے جنہیں اختیار کر کے خوش اور صحت مند زندگی گزاری جاسکتی ہے:

## 1 مسکراتے رہیں

ہنسنا یا مسکرانا خوشی نہیں بلکہ مزید خوشیوں کو تخلیق کرتا ہے۔ جب ہم مسکراتے ہیں تو غم اور اسٹریس کے ہارمونز میں کمی آجاتی ہے جبکہ ''اینڈ ورفینز'' بڑھنے لگتا ہے۔ یہ برین کیمیکل ہوتے ہیں اور عام طور پر ورزش کے نتیجے میں حاصل ہوتے ہیں۔ ایک تحقیق کے مطابق ہنسنے سے دل کا دورہ بھی کم ہوجاتا ہے۔ جو لوگ روزانہ مسکراتے ہیں ان میں سے صرف 8 فیصد کو دل کا دوسرا دورہ پڑتا ہے۔ جو لوگ مسکرانے سے پرہیز کرتے ہیں ان میں سے 42 فیصد کو دل کے دورے کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔

## 2 دوسروں سے خوش رہنا سیکھیں

ڈنمارک کے شہری دنیا میں سب سے زیادہ خوش رہنے والے لوگ ہیں۔ 1973ء سے اب تک خوش رہنے والے لوگوں میں ڈینش سب سے آگے ہیں۔ اقوام متحدہ کی ورلڈ ہیپینس رپورٹ کے مطابق ڈنمارک کے لوگ ایک دوسرے کی خوشی کو بانٹتے ہیں اور خوش رہتے ہیں۔ بظاہر اس خوشی کی بڑی وجہ تو بہترین تنخواہیں، محفوظ زندگی اور کرپشن کا کم ہونا ہے تاہم اصل بات ایک مضبوط معاشرتی نظام اس خوشی کی بڑی اور نمایاں وجہ ہے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ اگر ہم دوسروں سے خوش رہنا سیکھیں اور دوسروں کے لیے خوشیوں کا سامان مہیا کریں تو ہم خود بھی خوش رہیں گے۔

## 3 مثبت سوچ کو اپنائیں

کوشش کریں کہ خود کو مثبت سوچ کا حامل بنائیں۔ کسی بھی واقعہ کے ہمیشہ مثبت پہلوؤں پر نظر رکھیں۔ تحقیق کے مطابق ایسے لوگ جو مثبت سوچ رکھتے اور خوش نظر آتے ہیں انہیں دل کے دورے اور اسٹروک کا خطرہ 50 فیصد کم ہو جاتا ہے۔ منفی سوچ اپنانے والے لوگوں کو عام لوگوں کی نسبتاً تین گنا زیادہ صحت کے مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ خوش رہنے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہ جانے دیں۔ خوش رہیے، یہی زندگی کا حاصل ہے۔

## 4 کام اور آرام میں توازن

ڈنمارک کے عوام کام اور آرام میں توازن رکھتے ہیں۔ وہ کام کی زیادتی سے دور رہتے اور آرام کے لیے وقت نکالتے ہیں۔ ڈنمارک میں لوگ اوسطاً ہفتے میں 33 گھنٹے کام کرتے ہیں۔ صرف 2 فیصد لوگ 40 گھنٹے کام کرتے ہیں۔ ڈینش اپنے وقت کو اپنے خاندان، دوستوں اور کمیونٹی کلب میں اس طرح تقسیم کرتے ہیں کہ زندگی میں ایک توازن آجاتا ہے جس سے زندگی خوشی کی شاہراہ پر گامزن رہتی ہے۔

## 5 مشینوں سے دور رہیں

مغربی ممالک کے لوگوں کی زندگی کے مطالعہ سے یہ بات سامنے آئی ہے کہ لوگ اپنی بہت کم توجہ جدید سہولیات جیسے موبائل، کاروں اور جائیداد وغیرہ پر دیتے ہیں۔ اس کے مقابلے میں وہ ان تجربات کو اہمیت دیتے ہیں جن سے ان کو دیرپا اطمینان حاصل ہوتا ہے۔ ریسرچ کے مطابق جو لوگ تجربات کو اہمیت دیتے ہیں ان میں ہر وقت زندگی موجود رہتی ہے کیونکہ تجربات انسان کو دوسرے انسانوں کے قریب کر دیتے ہیں جو آپ کی خوشیوں کو بڑھانے کا باعث ہیں۔

## 6 اچھا دوست نعمت ہے

ایک ریسرچ کے مطابق دوست کا نہ ہونا زندگی میں کمی کا باعث بنتا

